جملہ حقوق ترجمہ و ترتیب محفوظ ہیں

روحانی کرشمات عالم کی مسخرات انسانی کرامات کا بے نظیر رسالہ

# تسخیرِ عالم

معروف بہ

# جامِ جمشید

جس میں
دوسروں پر خواب مقناطیسی پیدا کر کے قدرت کے مخفی راز معلوم کرنے اور
دور دراز کی خبریں منگانے اور خود کو روشن ضمیر بنا کر تمام عالم کو
مسخر کرنے کے طریق و قواعد درج ہیں

مرتبہ

پنڈت گردھاری لال منجم و جفار سیالکوٹی مصنف مشہورِ عالم جنتری لاہور

در ماہ ستمبر ۱۹۳۶ء

پنجاب آرٹ پریس لاہور میں باہتمام مسٹر گوردھن داس کپور پرنٹر چھپی

قیمت فی جلد ایک روپیہ ۸؍ (تعداد ایکہزار) (بار چہارم)

# علمِ مقناطیسِ حیوانی

مقناطیس اس پتھر کو کہتے ہیں۔ جو لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے ہندی میں اس کو چمک پتھر کہتے ہیں۔ حقیقت میں اگر غور کیا جائے تو مقناطیس کے مجازاً معنے کشش کے کیے جاتے ہیں۔ جو در حقیقت قابلِ تسلیم ہیں۔ پرماتما نے یہ کشش تمام عالم کی موجودات و مخلوقات کے ہر فرد و بشر کو بخشی ہوئی ہے۔ اور ہر چیز میں یہ طاقت موجود ہے۔ اگر یہ نہ ہوتی تو قانونِ قدرت میں فرق آجاتا۔ اور دنیا کا کوئی کام نہ چلتا۔ اگر غور اور توجہ سے دیکھو گے۔ تو معلوم ہو جائیگا کہ تمام کاروبار جہان کے اسی کشش کی خاصیت سے چل رہے ہیں۔ علم ہیئت کے جاننے والے جانتے ہیں۔ کہ سورج میں ایک ایسی کشش موجود ہے۔ جو دیگر سیاروں کو سورج کے گرد حرکت کرنے پر مجبور کیے ہوتے ہے۔ جس کے سبب سب ستارے سورج کے گرد پھرتے ہیں اور ان کی کشش سے دیگر اقمار ان کے گرد چکر لگاتے ہیں۔ جن لوگوں کا یقین ہے۔ کہ زمین کے گرد سیارے پھرتے ہیں۔ وہ زمین میں کشش اور سیاروں میں حرکت ہونا



بتلاتے ہیں۔ سیاروں کی قوتِ جاذبہ کا اثر جو زمین پر پڑتا ہے وہ اس سے صاف معلوم ہو رہا ہے۔ کہ سورج کی کشش سے کائنات برقرار ہے۔ چندرماں کی کشش سے تمام رسوں کی پیداوار ہے۔ زحل کی تاثیر سے مادہ لوہا ہو جاتا ہے کہربا ایک قسم کا گوند ہے۔ جو گھاس کے تنکے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے۔ شمع کی روشنی کی کشش پروانہ کو گھائل کر دیتی ہے۔ غرضیکہ قوتِ کشش ہر چیز میں موجود ہے۔ لیکن ہم جنس میں زیادہ ہوتی ہے۔ ہر ایک چیز اپنے اصل کی طرف جلد کھنچ جاتی ہے۔ انسان انسانوں کو دیکھ کر خوش ہوتا ہے۔ مگر حیوان حیوانوں سے ملکر۔ چونکہ انسان اشرف المخلوقات ہے۔ اس لئے اس کی کشش ہر ایک چیز کو اپنی طرف کھینچ لاتی ہے پس ہمارا فرض ہے۔ کہ ایسی متبرک اور نادر الوجود قوتِ کشش کو اپنے جسم کے اندر تلاش کر کے پیدا کریں۔ کہ جس کے جذبہ سے ہم قوتِ ایزدی کے رازوں سے واقف ہو کر دنیا اور عاقبت کی مشکلوں کو حل کر لیں۔ لہذا اس رسالہ میں آپ کی توجہ اس طرف دلا کر امید کرتا ہوں۔ کہ آپ ضرور اس کے حاصل کرنے میں کوشش سے کامیاب ہونگے ؛

پنڈت گردھاری لعل منجم و جفار سیالکوٹی

لاہور

# طلسمِ اوّل

## علمِ مسمریزم

یوگ ابھیاس جو اہل ہنود کا قدیمی علم ہے۔ جس کے جاننے والے مہاتما اور یوگی لوگ بڑے زبردست عالم و عامل ہو چکے ہیں۔ جو اس علم کے ذریعہ مجسم ہی پرواز کر جاتے تھے۔ اور ہوا میں معلق ہو کر ایشور کی اوپاسنا کرتے تھے۔ اور سمادھی لگا کر زمین کے اندر ہی اندر کہیں کے کہیں جا نکلتے تھے۔ نا موجود چیزوں اور مُردہ روحوں کو سامنے بلا لیتے تھے۔ آپ نے صدہا روایتیں سُنی ہونگی کہ فلاں مہاتما فلاں تاریخ کو فلاں مقام پر تھا۔ مگر اس کے ساتھ ہی دوسروں نے بیان کیا کہ نہیں۔ وہ اس روز فلاں جگہ تھے۔ فلاں یوگی نے سمادھی لی۔ اور فلاں میلہ پر ہم کو درشن دیا، غرضیکہ اس طرح کی صدہا روایتیں سُنی جاتی ہیں۔ بہت لوگوں نے اس متبرک علم کے ذریعہ کشف کا درجہ پایا۔ اور اپنی اپنی کرامتیں دکھلائیں۔ اور لوگوں کو اس علم کا قائل اور معتقد بنایا۔ جن کی بزرگی کے اب تک لوگ قائل چلے آتے ہیں۔ اور آج تک اِن کی سمادھوں اور مورتیوں کو پوجتے اور مرادیں مانگتے ہیں ؂



**اعتراض**۔ اگر آپ اعتراض کریں۔ کہ وہ درجہ کمال تک پہنچ چکے تھے۔ تو پھر وہ گئے کہاں۔ زندہ کیوں نہیں ہے اگر آپ روح کی بقا اور فنا۔ کی باریک رموزات کو دیکھیں گے تو یقین کامل ہے کہ آپ کو ایسے لوگوں کی موت سے انکار ہوگا مگر پھر آپ کے دل میں خیال پیدا ہوگا۔ کہ وہ مجسم تو نظر نہیں آتے۔ اس اعتراض سے پیشتر آپ روح اور جسم کے تعلقات کی تحقیقات کریں۔ تاکہ آپ کو معلوم ہو جائے۔ کہ در حقیقت ہم غلطی پر ہیں۔ لیکن میرے خیال میں آپ کا خیال بھی درست ہے۔ کیونکہ زمانہ کے انقلاب نے ان نادر الوجود علموں میں بھی سخت انقلاب کر دیا ہے۔ اور لوگوں کو یہ علم بھوت بدیا اور جادوگری نظر آتے ہیں۔ کیونکہ زمانہ گذشتہ ہی نہیں۔ بلکہ زمانہ حال میں بھی ایسے لوگ موجود ہیں۔ جو اس علم کے شروع شروع کے بہت ابتدائی اصولوں میں ملکہ و دسترس حاصل کر کے قوت روحانی کے تماشے دیکھ چکے ہیں۔ وہ لوگوں کو اس علم کی شعبدہ بازیاں دکھلا کر اپنا مطیع کر لیتے ہیں۔ اور ان کو لوگ جادوگر کہتے ہیں۔ اور اس علم کے حاصل کرنے کی ہمت ہار چکے ہیں۔ مگر واہ رے زمانہ کی نیرنگیاں آخرکار ہر زوالے را کمالے کا جب وقت آیا۔ تو اہل یورپ کے محققوں نے سائنس اور علم راز کی سوسائٹیاں قائم کر کے ایسے مخفی اور نادر العلوم کی تحقیقات کو بدرجہ تکمیل تک پہنچایا اور اس علوم کے باریک رموز کو ضبط کر کے انہوں نے لوگوں کے خیالات کو مدِنظر رکھ

کر ایسے آسان طریقے مشہور کرنے شروع کرائے کہ جس سے لوگ باسانی جادوگر بن سکیں۔ اور لوگوں کو توجہ اور شوق دلانے کے لئے اس کا انگریزی نام ہپناٹزم رکھا۔ جس کو عام لوگ مسمریزم کے نام سے پکارتے ہیں۔ اور اس علم کے مشقی طریقے بتلا کر اور تجربات دکھلا کر لوگوں کو اس کا ایسا دلدادہ بنا دیا۔ کہ زمانہ میں اس کا شوق دن بدن بڑھتا چلا جاتا ہے۔ جدھر دیکھو اس علم کا چرچا ہو رہا ہے اور ہر شخص ادنٰے و اعلیٰ اس کے حاصل کرنے کا شائق پایا جاتا ہے کیونکہ یہ علم اپنی رُوحانی کشش و قوتِ جاذبہ سے سائنس میں اعلیٰ مدارج حاصل کر رہا ہے۔ اور اسکولوں کے طالب علموں تک اس کے دل و جان سے شیدا ہو رہے ہیں۔ مگر اکثر لوگ بباعث جلد بازی کے صبر و استقلال سے کام لینا نہیں جانتے اور اپنی آئندہ ترقی کے زینہ سے گر [illegible] ہیں۔ اس علم کے عامل کو صبر و استقلال سے کام لینا چاہئے۔ اپنی پریکٹس اور مشق کو خوب بڑھانا چاہئے۔ کیونکہ جس قدر شائق اپنی قوت جاذبہ کو بڑھائیگا۔ اسی قدر اس علم کے عجائبات کا مشاہدہ کرتا جائیگا۔ اور اس کے بیشمار فوائد سے مستفیض ہوتا جائیگا۔ چونکہ اس علم میں رُوحانی طاقت سے کام لیا جاتا ہے جس پر اس کا تمام دار و مدار ہے ۔

---



# طلسمِ دوم

## رُوحانی طاقت

رُوحانی طاقت نعمت غیر مترقبہ ہے جو کہ حاصل ہو جاتی ہے **یکسوئی قلب** سے۔ اور یکسوئی حاصل ہوتی ہے تصور سے اور تصور حاصل ہوتا ہے اجتماع خیالات سے۔ اجتماع خیالات کا بڑا بھاری مرکز دل ہے۔ مگر یہ اپنی مرضی کا مالک نہیں ہے یہ اپنے مشیروں کا محتاج ہے جو اس کو اپنے اصلی مدعا پر قائم نہیں رہنے دیتے۔ وزیر یا تدبیر اس کی آنکھیں ہیں۔ اور مشیر اس کے کان ہیں۔ جو اس پر ہمیشہ غالب رہتے ہیں۔ اور یہ ان کا مطیع و فرماں بردار ہے۔ کیونکہ انتشار خیالات اس وقت ہوتا ہے۔ جب کوئی خواہش دل میں پیدا ہوتی ہے۔ تمام خواہشوں کا مرکز دل ہے۔ جس میں طرح طرح کی خواہشات پیدا ہوتی ہیں جن میں ایک تو اس کی اپنی خواہش ہوتی ہے۔ جو اس کو خود بخود پیدا ہوتی ہے۔ اس کا نام اندرونی خواہش ہے۔ دوسری خواہش کا نام بیرونی ہے۔ جو اس کو کانوں سے سن کر پیدا ہو جاتی ہے۔ مگر یہ اندرونی خواہش پر جلد غالب آ جاتی ہے۔ اور یہ اس کا مُرید ہو کر اپنی آنکھوں سے دیکھنے کا مشتاق ہوتا ہے۔ چونکہ یہ وزیر یا تدبیر اس شے کی اصلیت

وماہیت کو اچھی طرح سے دیکھ کر اس کو آگاہ کر دیتا ہے جس کے مشورہ سے اس کو اس کی مقبولیت ہوتی ہے۔ اگر آپ کو اس میں اعتراض ہے تو تجربہ کیجئے اور دیکھ لیجئے۔ آپ اپنے خیال کو ایک طرف لگائیے یعنی کسی چیز کی خواہش دل میں کیجئے۔ یوں ہی جب آپ کے کان میں کسی عجیب و غریب خبر کی آواز پہنچے گی فوراً آپ کی وہ خواہش معدوم ہو کر آپ کا دل اس طرف چلا جائیگا۔ اور آپ کو اس عجیب و غریب واقع کے معلوم کرنے اور دیکھنے کی خواہش پیدا ہو جائے گی۔ پس یہی انتشار خیالات ہے۔ جس کے روکنے سے یکسوئی قلب پیدا ہو کر طاقت روحانی حاصل ہوتی ہے۔ جس کا تعلق زیادہ تر دل اور آنکھوں میں پایا جاتا ہے۔ دیکھو جب ہم کسی شخص کی طرف مخاطب ہو کر اس کو کچھ کہنا چاہتے ہیں تو وہ پیشتر ہی ہمارے مطلب کو سمجھ لیتا ہے۔ یہ اس کے یکسوئی قلب کا نتیجہ ہوتا ہے جس سے وہ قبل از بیان کرنے کے ہمارے دلی منشاء پر حاوی ہو جاتا ہے۔ اس لئے یکسوئی قلب کا ہونا ہر حالت میں ضروری ہے ؂

## طلسم سوم

## یکسوئی قلب

یکسوئی قلب سے مراد ہے۔ اپنے خیال کو ایک مرکز پر قائم



کرنا مگر یہ بدوں استقلال اور یقین کامل کے قائم نہیں ہو سکتا پس جس انسان میں استقلال اور یقین نہیں وہ بے اعتقاد ہے۔ اس کو یہ مرتبہ حاصل نہیں ہو سکتا۔ اور وہ کبھی کام میں کامیابی نہیں اٹھا سکتا۔ دیکھو بعض آدمی جب کوئی کام شروع کرتے ہیں۔ تو بباعث بے اعتقادی اور بے استقلالی کے ان کے خیالات منتشر ہو جاتے ہیں۔ اور ان کا اصلی مدعا حاصل نہیں ہوتا۔ پس ہمارا فرض ہے۔ کہ ہر ایک کام کی ابتداء میں خواہ اس کا نتیجہ نیک ہو یا بد اس میں دلی توجہ سے بہمہ تن مصروف ہو جانا چاہئے۔ اور دل میں یقین کامل رکھنا چاہئے۔ کہ ہم اپنے ارادے میں کامیاب ہونگے نتیجے کے لئے استقلال اور وقت کا منتظر رہنا چاہئے پس شاغل کو اپنے شغل میں ایسا مستغرق ہونا چاہئے۔ کہ سوائے اپنے اندرونی مدعا کے بیرونی چیزوں کے سننے اور دیکھنے سے اپنے آپ کو مستثنےٰ کرے۔ گو ابتدائی حالت میں ایسی مصروفیت ہونی محال ہوتی ہے مگر رفتہ رفتہ عادت ڈالنے اور خیال کو ایک طرف لگانے سے حاصل ہو سکتی ہے۔ دنیا کے تمام مذاہب اس بات پر متفق ہیں۔ کہ یکسوئی قلب کے لئے سب سے پہلے تصور ہونا چاہئے جب تک کسی بیرونی چیز کا اندرونی نقشہ دل پر نقش نہ ہوگا۔ تب تک تصور کا قائم ہونا سخت مشکل بلکہ ناممکن ہے۔ اہل ہنود نے یکسوئی قلب کے لئے سب سے ادنیٰ درجہ بت پرستی کا قائم کیا۔ تاکہ ایک قائم مقررہ پر ایک چیز کی طرف توجہ دینے سے قوت خیال کو ترقی ہو۔ اور جو مورتیوں کے تصور کے بعد انسان جیتی مورتیوں

کا تصور کر کے رُوحانی طاقت کو حاصل کر لے۔ کیونکہ تصور بدُوں
کسی چیز کو مرکز قائم کرنے کے حاصل نہیں ہو سکتا۔ تجربہ
بتلا رہا ہے کہ فقراء لوگ سب سے اول اپنے مرید کو کسی شے پر
تصور جمانے کی ہدایت کرتے ہیں۔ پس اہل ہنود شوالوں اور
مندروں میں اگر بتوں کو پوجتے ہیں۔ تو اہل تصوف خیالی
بتوں کو اپنا رہبر بناتے ہیں۔ پس جو لوگ جڑ مورتیوں کو اپنا
رہبر کامل سمجھ کر پوجتے ہیں۔ اور تمام عمر اس میں غلطاں و پیچاں
رہتے ہیں۔ وہ سخت غلطی کرتے ہیں۔ وہ روحانی طاقتوں کے
حاصل کرنے سے کوسوں دُور رہتے ہیں۔ یہ اصول ابتدائے
یکسوئی قلب کیلئے تھا۔ نہ کہ ہمیشہ کے لئے۔ پس اگر کوئی شخص
ہمہ اوست کے خیال سے بُت پرستی کرتا ہے۔ تو مضائقہ نہیں۔ وہ
اس کے ذریعہ ہی قدرت ایزدی کے تماشے دیکھتا ہے۔ جو لوگ
تصور کی رموز سے واقف ہیں۔ ظاہری نظر میں بُت پرستی
کو بچوں کا کھیل سمجھتے ہیں ؎

صوفیائے کرام یکسوئی قلب کے لئے عشق مجازی کی ہدایت
کرتے ہیں۔ تاکہ دل ایک طرف لگ جائے۔ اور خیالات میں انتشار
نہ ہونے پائے۔ بے شک یکسوئی قلب کے لئے عشق مجازی کی
لٹک بہت آسان اور نہایت پُرتاثیر ثابت ہوتی ہے لیکن یہ بھی
یاد رہے۔ کہ یہ بڑی خطرناک ہے۔ کیونکہ فیصدی ایک آدمی بھی اس
کی اصلی غرض سے مستفید نہیں ہوتا۔ لاکھوں میں کوئی ایک
صاحب قسمت نکلتا ہے۔ جو اس گوہر مقصود سے دامنِ اُمید بھرتا



ہے۔ ورنہ عموماً تمام اس عمیق دریا میں ڈوب کر اپنی زندگی بھی حرام
کر لیتے ہیں ؎

عاشقانِ صادق کے قصہ جات اور حکایات سُننے اور پڑھنے
سے صاف پایا جاتا ہے۔ کہ جذبہ محبت میں ان کی رُوحانی طاقتیں
کس حد تک بڑھی ہوئی تھیں۔ اور اُنہوں نے اس کے ذریعہ وہ
کام کئے جو انسانی طاقت سے بعید تھے۔ فرہاد کا شاہزادی شیریں
کی تصور دیکھ کر عشق مجازی کا دلدادہ بننا اور تن تنہا تیشہ سے
پہاڑ کاٹ کر نہر چلانا ظاہر میں افسانہ معلوم ہوتا ہے۔ مگر بنظر غور
دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یکسوئی قلب اور قوتِ رُوحانی کا ہی کرشمہ
ہے۔ مجنوں کا عشق لیلیٰ میں مست و محو ہو کر جنگلوں کی خاک چھاننا
اور سوختہ تن کلہاڑے کی ضرب سر پر کھا کر لیلیٰ کا نام لینا یہ تصور
اور اجتماع خیالات کا ہی نتیجہ ہے۔ مگر افسوس کہ آج کل کے لوگ ان
کی حکایات اور قصہ جات سُن کر ان سے نفع نہیں اُٹھاتے بلکہ
اپنے خیالات کو گندہ کر کے زندگی حرام کر دیتے ہیں۔ جہاں تک دیکھا
جاتا ہے۔ کوئی شخص زمانہ حال میں روحانی مادہ پیدا کرنے کیلئے
عشق مجازی کا پیرو کار نہیں ہوتا۔ بلکہ شہوت پرستی کے بے
لگام گھوڑے پر سوار ہو کر ایسے اندھے کنوئیں میں گرتا ہے
کہ جہاں سے پھر اس کا نکلنا مشکل ہو جاتا ہے۔ تجربہ اس بات
کا گواہ ہے۔ کہ جب محبت کا بھوت سر پر سوار ہو جاتا ہے۔ تو
انسان اپنے جامہ ہستی سے بے خبر ہو کر اپنی زندگی کو تلخ کر دیتا
ہے۔ پس اگر وہ اس جذبہ محبت میں اپنے خیالات کو ناجائز افعال

سے روک کر روحانی اشغال میں لگا لیوے۔ تو بے مبالغہ قدرتِ ایزدی کے رازوں سے آگاہ ہو جاتے۔ مگر اب تو معاملہ دگرگوں ہو رہا ہے۔ لذّتِ نفسانی اس کی آنکھوں پر پٹی باندھ دیتی ہے اور دل کو سیاہ کر دیتی ہے اور یہ باطنی آنکھوں سے اندھا ہو کر اس بھنور ساگر کے گرداب بھنوروں میں چکر کھا کر غرقِ آب ہو جاتا ہے۔ پس جس غرض اور مقصد کے لئے عشقِ مجازی کا طریقہ تجویز کیا گیا تھا وہ غرض زمانہ حال میں پوری نہیں ہوتی اور اکثر لوگ بجائے فائدہ کے نقصان اٹھاتے ہیں۔ پس جو لوگ مندرجہ طریقہ سے منزل مقصود تک نہیں پہنچ سکتے۔ وہ روحانی طاقت کے حاصل کرنے کے دیگر وسائل اختیار کریں۔

# طلسم چہارم

## تصوّر

تصوّر بہت طرح کا ہوتا ہے۔ مگر تصوّر کے دو مقام ہیں۔ آنکھیں اور دل جن میں یہ ظاہر اور پوشیدہ رہتا ہے۔ اس لئے قسمیں بھی اس کی دو ہی ہیں۔ یعنے تصوّر اندرونی اور تصوّر بیرونی۔ مگر جب تک اول تصوّر بیرونی نہ ہو۔ تب تک اندرونی تصوّر نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ جب تک ہم کسی چیز کا آنکھوں سے مشاہدہ نہیں کر لیتے۔ تب تک اُس کو قبول نہیں کرتے۔ ہاں بعض وقت



شنیدہ باتوں کا خیال ضرور ہو جاتا ہے۔ مگر بدوں ان کے دیکھنے تصوّر میں ان کا لانا مشکل معلوم ہوتا ہے۔ پس ظاہری تصوّر آنکھوں میں سمایا رہتا ہے۔ اور اگر وہ تصوّر سچا اور دل سے کیا گیا ہے۔ تو وہ ظاہری آنکھوں سے نکل کر باطنی آنکھوں کے پردوں میں جا کر ایک روشنی پیدا کر دیتا ہے۔ اور ہم اس نورانی روشنی میں اپنے مطلوب کی مجسم صورت دیکھتے ہیں اس کی حرکات و سکنات پر حاوی ہو جاتے ہیں۔ اور اس نورانی روشنی میں قدرت ایزدی کے دلچسپ رازوں کا نظارہ کرتے ہیں پس جب تک ظاہری تصوّر نہ ہو باطنی تصوّر ہونا مشکل ہے مگر اکثر عالموں نے اس کے برخلاف پیشتر ہی باطنی تصوّر کیلئے ہدایت کی ہے۔ مگر میں پھر بھی کہوں گا۔ کہ یہ تصوّر کی دوسری منزل ہے۔ اس میں کلام نہیں۔ کہ جن لوگوں کے دل کدورت سے پاک اور صاف ہیں۔ وہ اس منزل پر پہنچ جاتے ہیں۔ مگر پھر بھی جب تک انہوں نے کسی چیز کی شکل نہ دیکھی۔ وہ ہرگز اس کو تصوّر میں نہیں لا سکتے۔ ایک عامل سے جب ایک دفعہ تصوّر کے متعلق ذکر آیا۔ تو انہوں نے باطنی تصوّر کو ترجیح دیکر فرمایا کہ ہم بالکل ایک آسان ترکیب باطنی تصوّر کی بتلاتے ہیں۔ جس کو انہوں نے یوں بیان کیا۔ کہ رات کو جب سونے لگو تو ہاتھ منہ دھو کر چارپائی پر جس کا سرہانہ شمال اور پاؤں جنوب کو ہو چت لیٹ جاؤ۔ اور آنکھیں بند کر کے چھوٹے برتن پیالی وغیرہ کا نقش دل میں بٹھاؤ۔ اور اس کی

گولائی۔ چوڑائی شکل وشباہت کی ایسی تصویر خیالی دل میں بناؤ کہ گویا وہ تمہارے سامنے مجسم پڑی ہوئی ہے۔ اسی خیال میں تم سو جاؤ۔ اور کم از کم ایک ہفتہ تک اس کا تصور خوب کرو۔ اس کے بعد اس سے کسی بڑی چیز کی طرف توجہ کرو۔ اس طرح پرورش کیا کریں۔ غرضیکہ اس طرح چھوٹی سے بڑی تک سات چیزیں اپنے دل میں بٹھالو۔ ان کا تصور تم کو یہاں تک ہوجائے کہ جب تم کو ذرا بھی اس چیز کا خیال آجائے تو فوراً اس کی مجسم شکل تمہاری آنکھوں کے سامنے کھنچ جائے ؎

دیکھو ایک عامل تصویر ذیل میں شب کے وقت باطنی تصور کر رہا ہے ؎



پس جب شکل کامل ہوجائے۔ تو نصف شب کے وقت اس طرح چت لیٹ کر ہاتھ میں ایک چھڑی بید وغیرہ کی لے لو۔ اور آسمان میں اس چیز کی جو کہ چھڑی مارنے سے آواز دیوے۔ خوب تصور کر کے اس کو مجسم اپنی آنکھوں کے سامنے لاؤ جس وقت تم کو پورا یقین ہوجائے۔ کہ درحقیقت وہ چیز میرے سامنے رکھی



ہے۔ تو وہ چھڑی اس کو مارو۔ تمہارے تصوف کی طاقت سے اس وقت تمہارے کانوں بلکہ دیگر اوس پڑوس کے لوگوں کو بھی ایک آواز سنائی دیگی۔ پس اس وقت جان لو کہ ہمارا تصور اصلی حد تک پہنچ گیا ہے۔ پس ایسی مشق اور تجربہ کے بعد تم جس چیز کا تصور کر کے جو حرکت خیالی اس کو دوگے۔ اس کا اثر کامل اس پر پڑے گا۔ اس ترکیب عمل پر غور کرنے سے صاف معلوم ہوتا ہے۔ کہ سب سے پہلے آنکھوں کا ہی تصور ضروری ہے۔ کیونکہ جس شخص نے آنکھوں سے کوئی چیز نہیں دیکھی۔ وہ کس طرح اس کا تصور کر سکتا ہے کیونکہ بدون ابتدا سے یعنے ظاہری تصور کے اس عمل کا کرنا خواہش پر مبنی ہے۔ اور خواہش دل سے پیدا ہوتی ہے۔ پس جس خواہش کی تصویر ہم نے اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھی۔ وہ کس طرح ہمارے خیال میں آسکتی ہے۔ اس لئے ثابت ہوتا ہے۔ کہ خواہش یعنے خیال دل سے پیدا ہوتا ہے۔ اور تصور اس کا آنکھوں میں ہوتا ہے ؎

## طلسم پنجم

## قوتِ خیالی

انسان میں سب سے زیادہ قوت خیالی کا جوہر ہے جس کے بھروسہ پر یہ نیک و بد کام کرتا ہے۔ بعض وقت یہ اپنے

خیال سے بہادر اور جوانمرد بن جاتا ہے۔ اور بعض وقت بزدل
اور خوف زدہ ہو جاتا ہے۔ اور بعض وقت دقیق خیال میں
پڑ کر اپنے جسم سے بھی بے خبر ہوتا ہے۔ اور اُس خیال کی عکسی
تصویر اس کے دل پر ایسی نقش ہو جاتی ہے۔ کہ گھنٹوں آپ
ہی مست و محو ہو کر اس کے وجود کو قائم کر لیتا ہے۔ بلکہ
کبھی مشکل اور مبہم بات کو حل کر لیتا ہے۔ ایشور نے خیالات
کا میدان انسان کے لئے ایسا وسیع بنا دیا ہے۔ کہ جس میں
دل کے بے لگام گھوڑے پر سوار ہو کر نیچے اُوپر ہوتا ہوا
ہر لحظہ و ہر گھڑی چشم زدن میں کروڑوں منزلوں کی مسافت
طے کرتا ہوا چلا جاتا ہے۔ اور اس طرح پر اپنے اصلی مقام پر
واپس آ جاتا ہے۔ پرماتما نے اس خیال کو ہمہ صفت موصوف
رکھا ہوا ہے۔ کوئی شخص اس کی صفات اصلی سے ماہر نہیں
ہو سکتا۔ جب تک کہ وہ قوتِ ارادی کو کام میں نہیں لاتا
قوتِ ارادی وہ جوہر ہے۔ جس کے ذریعہ ہم ایسی چیزوں پر
غالب آ جاتے ہیں۔ جو ہماری طاقت سے باہر ہوتی ہیں۔ پس
غور سے دیکھنے پر ثابت ہوتا ہے۔ کہ خیالی قوت کی کامیابی کا
زینہ قوتِ ارادی ہے۔ پس جب تک خیال پر قوتِ ارادی بحال
تک غالب نہ ہو۔ کہ انسان محویت کے عالم میں پڑا ہوا دنیا کے
دھندوں سے بے خبر ہو جائے۔ جیسا کہ گہری نیند میں سویا
ہوا ہوتا ہے۔ تب تک اصلی غرض سے محروم رہتا ہے۔ تجربہ
سے دیکھ لو کہ یہ دونو چیزیں نیند میں بھی موجود رہتی ہیں ؏



روایت ہے کہ ایک طالب علم کو مدرسہ میں ایک روز استاد نے
کچھ لکھنے کو دیا۔ کہ جو اس لڑکے کی علمی طاقت سے باہر تھا۔
لڑکا اس کو دیکھ کر چکر کھانے لگا۔ مگر اس کا خیال اس طرف
بندھ گیا کہ میں اس کو لکھ لوں گا۔ مسودہ لیکر گھر آیا۔ اور
خیال دوڑانے لگا۔ مگر اس کی عقل چکرانے لگی۔ اب وہ ایسی
حالت میں سو گیا۔ اور کچھ دیر کے بعد خواب غفلت سے
اُٹھا اور چراغ روشن کر کے اُس نے اُس تمام مسودہ کو لکھ کر
رکھ دیا۔ اور خود پھر سو گیا۔ جب صبح اُٹھا تو مسودہ اپنا دستی
لکھا ہوا دیکھ کر متعجب ہو گیا۔ اور اس خیال میں بیٹھا ہوا
سوچنے لگا۔ کہ میرے دستخطی مسودہ کو کون لکھ گیا۔ اسی
خیال میں لڑکا مدرسہ میں گیا۔ اور اپنے اُستاد سے رات کی
ساری سرگذشت بیان کر کے مسودہ دکھلایا۔ اُستاد لڑکے
کی بات سن کر متعجب ہوا۔ اور اُس کو خیال پیدا ہو گیا کہ در
حقیقت یہ کوئی عجیب بھید ہے۔ اس کو معلوم کرنا چاہئے۔
دوسرے روز اُستاد نے اُس سے بھی مشکل مسودہ اُس کو
دیا۔ چونکہ لڑکے کا خیال پہلے مسودہ کو دیکھ کر کچھ مضبوط ہو رہا
تھا۔ اُس نے بلا انکار وہ بھی لے لیا۔ اور اسی طرح گھر میں لے
آیا۔ اُستاد اس دلچسپ کیفیت کو دیکھنے کے لئے رات کو اُس
کے گھر میں اُسی کوٹھڑی یا کمرے کے اندر ایک کونہ میں بیٹھ گیا
لڑکا پھر اُسی حالت میں بعد غور و فکر سو گیا۔ اور کچھ دیر کے بعد
اُٹھا اور بدستور کاغذ قلم لیکر اپنا مسودہ لکھنے لگا۔ اور مسودہ

لکھ کر اُس کے نیچے اپنے دستخط کر دیئے۔ اور صبح کو جب اُٹھا تو مسودہ لکھا ہوا پایا۔ لڑکا اسکول میں گیا۔ اور اُستاد کو دکھلا کر کہا۔ کہ میرا تو حال بدستور ہے۔ نہ معلوم میرا مسودہ کون رات کو لکھ کر رکھ جاتا ہے۔ اُستاد نے لڑکے سے کہا۔ اے عزیز تو اپنی اصلی حالت سے بے خبر ہے۔ یہ سب تیرا کام تیرا ہی کیا ہوا ہے۔ کیا آپ اس تمثیل کو پڑھ کر توجہ نہیں دینگے۔ اور یقین نہیں لا دینگے۔ کہ قوت خیال پر قوت ارادی اس قدر غالب ہوئی کہ لڑکے نے بے علمی کی حالت میں اُس دقیق سوال کو حل کر کے دکھلا دیا۔ ایسی سینکڑوں باتیں آپ نے دیکھی ہونگی یا سنی ہونگی۔ مگر آپ نے کبھی اِن پر توجہ نہیں دی ہوگی۔ اگر آپ ان پر توجہ دیں۔ تو بہت جلد آپ کو معلوم ہو جائیگا۔ کہ در حقیقت قوتِ خیالی اور ارادی پرماتما نے ایک جوہر اعظم بخشا ہوا ہے جس سے ہم اپنی کم توجہی سے محروم ہیں۔ مگر خیال رہے۔ کہ بعض وقت اِنسان کا خیال اس کو مغلوب اور خطرۂ جان میں بھی ڈالتا ہے۔

**روایت** ہے کہ ایک سادھو کا چیلہ گداگری کرنے دوسرے گاؤں میں شام کے وقت جایا کرتا تھا۔ اور ابتدائے تعلیم نے اس کے دل میں بھوت کا وہم غالب رکھا ہوا تھا۔ پس جب رات کو وہ گداگری سے واپس آتا تو راستہ میں ایک اندھیری جگہ میں اُس کو بھوت کا خیال سما جاتا۔ جس سے اُس کی طاقت مغلوب ہو جاتی اور وہ خوف سے بھاگتا



مگر اُس نے یہ راز کسی کو نہ بتلایا۔ اور دن بدن لاغر ہوتا گیا۔ ایک روز اُس کے گورو نے پوچھا کہ تم لاغر کیوں ہوتے جاتے ہو۔ تم کو کونسا ایسا فکر لگ گیا ہے۔ تب اُس نے اپنے گورو سے کہا۔ کہ مجھ کو کوئی فکر نہیں۔ مگر جب میں گاؤں سے بھیک مانگ کر واپس آتا ہوں۔ فلاں مقام پر ایک سیاہ بھوت مجسم حالت میں ملتا ہے۔ جس سے مجھ کو کمال خوف آتا ہے۔ گورو نے کہا۔ کہ اچھا فکر مت کرو۔ کل ہم تمہارے پیچھے ایک منتر کا جاپ کریں گے۔ اور تم تب جاتی دفعہ اپنے ایک ہاتھ پر خوب سیاہی لگا لینا۔ اور جب وہ تم کو دکھلائی دیوے۔ تو سب سے اوّل تم فوراً اُس کے منہ پر سیاہی مل دینا۔ پھر آئندہ کبھی تمہارے سامنے نہ آئیگا۔ پس اس طرح دوسرے روز اُس سادھو نے کیا۔ اور ہاتھ پر تیل ملکر خوب سیاہی مل لی۔ جب شب کو اُسی مقام پر آیا۔ تو بھوت نظر آنے لگا۔ اُس نے حسب ہدایت اپنے گورو کے سیاہی کا ہاتھ اس کے منہ پر پھیر دیا۔ اور بے خوف و خطر گورو کے پاس آیا۔ اور تمام ماجرا اُس کے گوش گذار کیا۔ تب گورو نے کہا۔ کہ وہ آئینہ اُٹھا لاؤ۔ اور اپنا منہ دیکھو۔ جب اُس نے دیکھا۔ تو اُس کو اپنا چہرہ تمام سیاہ نظر آیا۔ اور حیران ہوا۔ تب گورو نے ہدایت کی۔ کہ یہ تمہارے ہی خیال کا نتیجہ ہے۔ دیکھ لیجئے خیال نے اس کو بھوت کا وہم ڈالا۔ اور قوت ارادی نے جائے مقررہ پر اس سے علیحدہ ہو کر دل کو مجسم صورت میں اپنا آپ دکھلا کر

بھوت کا نظارہ کرا دیا اور پھر وُہ خود ہی اُس کے مُنہ پر سپاہی کا ہاتھ پھیر کر اس کا حوصلہ برقرار اور قائم کر دیا۔ پس قوتِ خیالی اور ارادی کا جوہر ہر انسان میں موجود ہے جس کے حاصل کرنے کے لیئے ہر وقت اس کو تلاش کرنی چاہیے۔ کیونکہ قوتِ خیالی کی طاقت بڑی پُرتاثیر اور زُود الاثر ہے ۔

**تجربہ**۔ آپ کسی تندرست اور مضبوط آدمی کو کہدیں۔ کہ آپ کو کیا ہو گیا۔ دِن بدن آپ کا چہرہ مرجھاتا جاتا ہے۔ اور بے رَونق ہوتا جاتا ہے۔ آپ کیوں نہیں کوئی علاج کرتے پس وُہ شخص متفکر ہو کر آئینہ میں اپنا چہرہ دیکھیگا۔ اور دیگر لوگوں سے بھی دریافت کرے گا۔ کہ کیا بہ نسبت پہلے کے میں کمزور ہوں اس کے کہنے پر دُوسرے شخص بھی کہہ دیتے ہیں۔ کہ کچھ معلوم تو ایسا ہی ہوتا ہے۔ پس اُس کے دِل میں خیال پختہ بیٹھ گیا اور تم دوسرے تیسرے دن اُس کو مِلنے پر ضرور یاد کرا دو کہ بھائی اپنا علاج کرو۔ اس طرح چند روز کے کہنے پر وہ شخص خود لاغر اور بیمار ہونا ظاہر کریگا۔ اور وہ اُسی فکر میں پڑ کر حقیقتاً بیمار ہو جائیگا۔ بعض کمزور اور بزدل آدمی تو اِسی وہم اور فکر میں مر جاتے ہیں۔ یہ کوئی جادو نہیں۔ صرف خیالی قوت کی طاقت اُس کے دِل پر ایسی بیٹھ جاتی ہے۔ کہ وہ مغلوب ہو کر فکر میں پڑ جاتا ہے۔ اور دیکھیے کہ جب آپ رات کو سونے لگیں۔ تو اپنا نام لیکر یہ کہیں۔ کہ مجھ کو فلاں وقت بیدار کر دینا۔ پس اُسی ٹائم پر آپ کی آنکھ کھل جائے گی



بارہا تجربہ کیا گیا۔ دُرست معلوم ہُوا۔ پس ان چھوٹے چھوٹے مشاہدوں کو دیکھ کر معلوم ہوتا ہے کہ انسان کے خیال میں بڑی بھاری طاقت ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ اجتماعِ خیالات سے تصور اور تصوّر سے یکسوئی قلب اور اس سے روحانی طاقت اور روشن ضمیری ہو جاتی ہے۔ اس لئے ہم اس کے متعلق ابتدائی طریقے درج کرتے ہیں۔ جس پر عمل کرنے سے بہت جلد آدمی کامیابی اٹھا سکتا ہے ۔

# طلسم ششم

## مسمریزم کے عامل کے لِئے ہدایات

(۱) اس علم کو لغو اور شعبدہ بازی مت خیال کرو۔ بلکہ اس علم کو روحانی غذا سمجھ کر اس کے حاصل کرنے کا شوق کرو ۔

(۲) یکسوئی قلب اس علم کی جزو اعظم ہے۔ بدوں اس کے یہ حاصل ہونا مشکل ہے ۔

(۳) یکسوئی قلب کے لیئے تصور کا ہونا لازمی ہے۔ جو بدوں کسی چیز کی خواہش کے نہیں ہو سکتا۔ اس لیئے اوّل کسی چیز کی خواہش عمل سے پہلے اپنے دل میں پیدا کر لو۔

(۴) تنہائی اختیار کرو۔ جہاں کسی کی آواز بھی کان میں نہ پہنچے اپنے خیالات کو ٹھیک مرکز پر قائم کر کے اسی کے دھیان میں لگ جاؤ۔

اور سوائے اس کے کسی دیگر خیال کو دل میں نہ آنے دو۔

(۵) مقوی اشیاء کا استعمال کرو۔ بشرطیکہ تمہارا دماغ ضعیف ہو اور اپنے آپ کو ایسی غذا اور فعل سے جہاں تک تم بچا سکتے ہو بچاؤ جس سے دل اور دماغ کمزور ہونے کا اندیشہ ہو۔

(۶) ایسے لوگوں کی صحبت سے پرہیز کرو۔ جو فعل ناجائز کے عادی ہیں۔ اور دوسروں کو بھی ایسی باتیں سنا کر اُن کے خیالات کو بگاڑ دیتے ہیں۔

(۷) سچائی کو ہمیشہ پسند کرو۔ جھوٹ بولنے سے بچو۔ بلکہ دروغگو لوگوں کی صحبت میں نہ جاؤ۔

(۸) اول تو لالچ کو چھوڑ دو۔ ورنہ امر واجبی سے پہلوتہی نہ کرو۔ ہاں غیر واجب لالچ کے لئے ہاتھ نہ پسارو۔ کیونکہ لالچ سب سے زیادہ اس کے خیالات میں انتشار لانیوالا ہے۔

(۹) جو جو باتیں اس علم کے ذریعہ مشاہدہ میں آئیں۔ ان کو شعبدہ سمجھ کر کسی دوسرے پر ظاہر مت کرو کیونکہ موجب نقصان عمل ہوتی ہیں۔ بوقت عمل دم رواں پر توجہ کرو۔ تاکہ تم پر دائمی ورد کا راز کھل جائے۔ اکثر محققوں نے اہل ہنود میں دم رواں کے ساتھ سیوہنگ اور اہل اسلام نے اللہ ہو اسم کو ہی اسم اعظم بتلایا ہے۔ جو تجربہ میں درست معلوم ہوا ہے۔ جس کو یقین نہ ہو۔ وہ گوشہ تنہائی میں دم رواں پر توجہ کرکے دیکھ لے۔

(۱۰) حب یعنی کسی سے محبت کرنے یا اُس کو اپنے زیر کرنے کے لئے قوت اتصال اور بغض یعنے کسی کو تکلیف پہنچانے کیلئے



قوت انفصال سے کام لو۔ مگر مؤخر الذکر سے حتی المقدور جہاں تک ہو سکے پرہیز کرو۔

# طلسم ہفتم

## مسمریزم کے آسان طریقے آنکھوں میں قوت مقناطیسی

آنکھوں میں قوت مقناطیسی ہونے کا وہ جوہر اعظم ہے جس کے جذبہ سے حاسد مغلوب ہوتے ہیں۔ اور سنگدل لوگ مغلوب ہو کر قلبی رابطہ و اتحاد پیدا کرتے ہیں۔ پتھر دل موم ہوتے ہیں۔ درندے و پرندے زیر حکم ہوتے ہیں۔ لوگ مطیع و فرمانبردار ہوتے ہیں۔ ضعیف اور ناتواں۔ طاقتور اور مریض دائم المریض سے شفا پاتے ہیں۔ جس ارادہ سے اس جوہر مقناطیسی کو جن پر ڈالنا چاہو ڈال کر دیکھ لو۔ کہ اس کو کس طرح اپنی طرف کھینچ لیتی ہے۔ نظر نیک و بد کا جو اثر دوسروں پر پڑتا ہے وہ اظہر من الشمس ہے۔ دیکھو نظر بد کے لوگ کس طرح قائل ہیں خصوصاً عورتیں اس کی زیادہ تر معتقد پائی جاتی ہیں۔ کیونکہ جب بچہ بیمار ہو جاتا ہے۔ تو فوراً نظر بد کا گمان کرکے تعویذ اور جنتر منتر سے اس کا علاج کرایا جاتا ہے۔ اور عموماً بچوں کو جلد آرام ہو جاتا ہے۔ گو زمانہ حال میں اکثر لوگ اس بات کے قائل نہیں ہیں۔ مگر تجربہ اس کا شاہد ہے۔ کہ جب کسی خوبصورت

(جو اپنے دل کو اچھی لگے) چیز پر نگاہ پڑ جاتی ہے۔ تو طبیعت اس کی خوبصورتی پر مائل ہو جاتی ہے۔ اور نتیجہ اس کا یہ نکلتا ہے کہ اگر دونوں طاقتیں برابر ہوں۔ تو مساوات رہے۔ اگر ایک طرف کی طاقت کمزور ہے۔ تو وہ اس وقت طاقت ور آنکھ سے مغلوب ہو جاتی ہے۔ اور اکثر ایسا بھی دیکھا گیا ہے۔ کہ کسی شخص نے بنظر محبت دوسرے شخص کے ساتھ آنکھ سے آنکھ ملائے۔ فوراً اس شخص پر تاثیر ہوگی۔ اور دونوں کے درمیان ایک ہی نظر میں رشتۂ محبت قائم ہو جاتا ہے بعینہ نگاہ کی تاثیر طرفین کے دل پر محبت کا نقش ایسا جما دیتی ہے۔ کہ دونوں غیر قوم غیر جنس آپس میں شیر و شکر ہو جاتے ہیں۔ اس جگہ مجھے پھر دوہرانا پڑا۔ کہ عشق و محبت کی ابتداء نگاہ کی تاثیر سے ہوتی ہے۔ سچ ہے۔ شاعروں نے بھی اس کی تعریف اور توصیف میں کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا۔ مگر اکثر لوگ شاعروں کے خیال میں مبالغہ سمجھتے ہیں مگر اس پر توجہ دینے سے مبالغہ معلوم نہیں ہوتا۔ اور ماننا پڑتا ہے کہ در حقیقت نگاہ میں ایشور نے بڑی طاقت دی ہے۔ اور یہ نگاہ ہی ہوتی ہے۔ جو دوسرے کے کلیجہ میں نشتر کی طرح چبھ جاتی ہے۔ اور اپنی کامل تاثیر سے دوسروں کو مطیع بنا دیتی ہے۔ نگاہ کیا ہے۔ محبت کا ایلچی ہے جس سے قوت مقناطیسی پیدا کرنے کے صدہا طریقہ اس علم کے عاملوں سے جاری ہیں۔ کوئی ابتداء ہی کرسٹل (جو ایک قسم کا گول ہوائی



گولا ہوتا ہے) پر مشق کرتے ہیں۔ اور بعض آئینہ کو سامنے رکھ کر پریکٹس کرتے ہیں۔ بعض ہوائی گلاس صاف و شفاف میں پانی بھر کر اس پر نگاہ ٹھیراتے ہیں۔ اور بعض کوئی چمکیلی چیز کو مقابل رکھ کر نظر جماتے ہیں۔ یہ سب طریقے درست ہیں۔ اور مشتاق کو جلد عامل بنا دیتے ہیں۔ مگر ابتدائے مشق میں مضر ثابت ہوتے ہیں لہٰذا ایک سہل اور آسان طریقہ آنکھوں میں قوت مقناطیسی پیدا کرنے کا سب سے بہتر یہ ہے۔

## طلسم ہشتم

### آنکھوں میں قوتِ مقناطیسی پیدا کرنا

اول۔ ایک سفید کاغذ جو کہ دبیز ہو اس کو سات انچ مربع گول کاٹ کر اس کے عین درمیان میں نہایت عمدہ چمکدار سیاہی سے روپیہ کے برابر گول نشان کر دو۔ اور اس کو خوب سیاہ کر دو تاکہ کسی جگہ اس گول نشان میں سفیدی نہ رہ جائے اور بعد ازاں اس کاغذ کو ایک موٹے کاغذ کی وصلی پر اس طرح صفائی سے چسپاں کر دو۔ کہ اس میں سلوٹ نہ پڑنے پائے اور کسی ایسے مکان میں جہاں شور و غل کی آواز مطلق نہ سنائی دے۔ شمال کی دیوار صفا پر اس قدر اونچا لٹکاؤ۔ کہ وہ سیاہ داغ نشست سے خواہ زمین پر ہو یا کرسی پر۔ آنکھوں کی

نظر سے قریباً ڈیڑھ انچ کے بلندی رہے۔ اور تم خود اس کے
مقابل روزانہ اوّل دو فٹ رفتہ رفتہ چار فٹ کی دوری پر بیٹھ جاؤ
اگر نشست زمین پر اختیار کی گئی ہو تو پدم آسن یعنے
چوکڑی مار کر بیٹھو۔ اور اس سیاہ داغ کو خوب توجہ اور غور
سے بلا گرنے پلکوں کے ٹکٹکی باندھ کر دیکھتے رہو اور سانس کو ناک
کے رستہ آہستہ آہستہ خارج ہونے دو۔ روز مرہ ایک گھنٹہ یا کم و
بیش جس قدر کہ تمہاری طبیعت ابتدائی حالت میں برداشت کر سکے
عمل کو جاری رکھو۔ مگر جوں جوں تمہاری پریکٹس بڑھتی جائے
اپنا وقت بھی بڑھاتے جاؤ۔ یہاں تک کہ ہر روز تمہیں دو گھنٹہ
اس کی مشق کرنے کی عادت ہو جائے۔ ابتدائی عمل میں آنکھوں
سے آنسو جاری ہونگے۔ اور کچھ تھکاوٹ سی تکلیف معلوم ہوگی
مگر اس کا نتیجہ خطرناک نہیں ہے۔ بلکہ مفید نکلیگا۔ کیونکہ آنکھوں
میں نورانی روشنی پیدا ہوگی۔ پس حسب ہدایت جب تم نظر جما
کر غور اور توجہ سے اس سیاہ نشان کو دیکھو گے۔ اوّل تو پہلے
ہی روز ورنہ دو چار یوم میں ہی آپ کو اس سیاہ حلقہ کے گرد
نورانی روشنی نظر آئیگی۔ مگر خیال رہے۔ کہ اس کو اس قدر جلدی
قیام نہیں ہوگا۔ کبھی نظر آئیگی۔ کبھی گم ہو جائیگی۔ لیکن روز مرہ
کی مشق سے وہ نور قائم ہوتا جائیگا۔ اور بعض وقت اس سفید
روشنی میں سفید رنگ کے بادلوں کے ٹکڑے دکھلائی دینگے۔
اس طرح کچھ دنوں تک اس روشنی میں عجیب تغیر و تبدل ہوتا
ہوا نظر آیا کریگا۔ مگر جب عامل اپنی مشق میں کامل دسترس



حاصل کریگا۔ تب وہ نور قائم ہو جائیگا۔ اور اس میں طرح طرح
کی عجیب و غریب شکلیں نظر آیا کرینگی۔ اور بعض اوقات قبل از
وقت دکھلائی دینگی۔ اور وہ نورانی روشنی عامل کی نظروں
کے سامنے قائم ہو جائیگی۔ اور جس وقت وہ اس سیاہ نشان
پر نظر ڈالیگا۔ وہ تمام نور اس حلقہ کے گرد بلکہ مکان کل میں
محیط نظر آئیگا۔ مگر اس جگہ یہ بتلا دینا بھی ضروری ہے کہ بعض
غبی الحس اشخاص کو کئی کئی دنوں تک روشنی نظر نہیں آتی
اور ذکی الحس کو ایک دو روز میں ہی اس کا نظارہ ہونا شروع
ہو جاتا ہے۔ اور فوراً اس کو سفید رنگ کے بادلوں کے
ٹکڑے ادھر ادھر چکر لگاتے دکھلائی دیتے ہیں۔ اور قسم قسم
کی رنگتیں اور شعاعیں نظر آکر تھوڑے دنوں کی مشق کامل سے
وہ دوئی کا پردہ اٹھ جاتا ہے۔ اور آنکھوں کے اندرونی پردوں
میں یہ نور حقیقی داخل ہو کر عامل کو اپنی ہی قوت خیالی اور طاقت
ارادی کے زور سے میدان اور جنگل، ور ادھین نظر آنے





لگتی ہیں۔ اور ان کے عجیب و غریب افعال عامل پر ظاہر ہوتے ہیں دیکھو تصویر صفحہ ۲۶ ایک مشاق اس عمل کی مشق کس توجہ سے کر رہا ہے ۔

پس مشاق کو چاہیئے کہ اپنی مشق کو بڑھاوے۔ اور اس میں ناغہ نہ ہونے دے۔ کیونکہ ناغہ کرنا موجب خرابی عمل ہوگا بلکہ وقت مقررہ سے تجاوز نہ کرے۔ اور برابر اس قائم پر اپنی مشق کو جاری رکھے۔ پس اس عمل سے آنکھوں میں قوتِ مقناطیسی پیدا ہو جائیگی اور پھر وہ شخص جس کی طرف نگاہ جما کر چند لمحہ تک دیکھے گا۔ اس پر اس کا رعب چھا جائیگا۔ اور اس کی نیک و بد تاثیر عامل کی قوتِ ارادی سے اس پر موثر ہوگا۔ ہم مقرر بتلا دیتے ہیں۔ کہ اس سیاہ داغ کی روزانہ مشق سے عامل کو جو آنند اور تسکین حاصل ہوتی ہے۔ اس کا اندازہ وہ خود ہی کر سکتا ہے۔ کیونکہ اس طریقہ میں اجتماع خیالات اور تصور اور یکسوئی قلب اور قوتِ روحانی چاروں چیزیں موجود ہیں جن سے عامل خود مستفیض ہو سکتا ہے پس روحانی طاقت کے حاصل کرنے اور قدرتِ ایزدی کے مخفی راز معلوم کرنے کیلئے سب سے پہلا زینہ آنکھوں میں قوتِ مقناطیسی پیدا کرنا ہے جس کی ترکیب بالکل آسان بتلا دی گئی ہے ۔

## طلسم نہم

## مسمریزم کی چند اصطلاحوں کا تذکرہ

(۱) عامل۔ اس علم کے عمل کرنیوالے کو عامل کہتے ہیں جو قوت



مقناطیسی کا اثر دوسروں پر ڈالتا ہے ۔

(۲) معمول۔ اُس کو کہتے ہیں۔ جس پر عمل کیا جائے۔

(۳) کرسٹل۔ ایک بلور کا صاف و شفاف چمکدار گولہ ہوتا ہے۔ جو ابتدائے مشق اور بعض دیگر حالتوں میں عمل کیلئے کارآمد ہوتا ہے ۔

(۴) خواب۔ مقناطیسی وہ شیریں خواب جو عامل کی قوتِ جاذبہ سے معمول پر پڑتا ہے۔ اور وہ حالت کثیف سے لطیف میں چلا جاتا ہے اور غیب کی باتیں بتلاتا ہے۔ معمول اس عمل سے دور دراز کے سفر کر سکتا ہے۔

(۵) پاس۔ اس کو کہتے ہیں جس کے ذریعہ نورانی روشنی جسم کے تمام حصوں میں پھیلائی جاتی ہے۔ اول سر سے پاؤں تک پاس کرنے کو لانگ یعنے لمبا پاس کہتے ہیں۔ اور سر سے سینہ تک پاس کرنے کو چھوٹا پاس کہتے ہیں۔ اور سر و رپاس سے معمول کو روشنی پہنچائی جاتی ہے۔ اور اُلٹا پاس اس وقت کیا جاتا ہے۔ جب معمول کے جسم سے نور علیحدہ کرکے اس کو بیدار کیا جاتا ہے ۔

## پاس کیونکر کیئے جاتے ہیں؟

آپ کو آنکھوں میں قوتِ مقناطیسی پیدا کرنے کے ساتھ ہی پاس کرنے کی مشق بھی کرنی چاہیئے۔ کیونکہ جس وقت آپ کسی پر قوتِ جاذبہ کو آنکھوں کے ذریعہ ڈالو گے۔ تو اُس کی کمی بیشی آپ کو پاسوں کے ذریعہ سے کرنی پڑے گی۔ اسلیئے واجبی اور ضروری ہے۔ کہ آپ ان کی مشق بھی روزمرہ کر لیں۔ پس مشق کے لیئے ایک سفید و سبز کاغذوں کی سو ورق کی مجلد کتاب بنوالو

اور روزمرہ اُس پر دس بیس منٹ تک پاس کیا کرو۔ اگر مناسب ہو۔ تو زیادہ بھی کیا کرو۔ پس اول اُس کتاب کو کھول کر کتاب اپنے سامنے رکھ لو۔ اور اپنے دونوں ہاتھوں کو کھول کر کتاب کے اُوپر سامنے سے اپنی طرف کو لاؤ۔ مگر احتیاط رکھو کہ انگلیوں کے سرے کتاب سے نہ لگیں۔ اور قریباً نصف انچ کتاب سے اوپر رکھیں پس اِس طرح بار بار اوپر سے اپنی طرف ہاتھوں کو لاؤ۔ اس کو الٹا پاس کہتے ہیں۔ اِس طرح پاس کرنے سے روشنی باہر کو کھنچ آتی ہے اور اس کے برخلاف قوت جاذبہ کسی چیز میں داخل کر سکتے ہو۔ اسی طرح روزمرہ پریکٹس کرنے سے بذریعہ پاسوں کے جس چیز میں روشنی داخل کرو گے پھر اُس میں سے خارج بھی کر سکو گے۔ دیکھو تصویر اُس شخص کی جو کتاب پر پاس کر رہا ہے:-





# طلسم دہم

## مراتب عمل مقناطیسی

بعض عامل ابتدائے مشق میں جب کسی معمول پر عمل کرتے ہیں اور دیکھتے ہیں۔ کہ معمول پر ان کے عمل کی کچھ تاثیر پڑی ہے۔ تو جلد بازی سے معمول پر سوالات کرنے شروع کر دیتے ہیں مگر معمول سوائے خاموشی کے اُن کو کچھ جواب نہیں دیتا۔ اُس وقت جلد باز عامل گھبرا کر اپنے عمل کو خراب کر کے معمول کی طبیعت کو بگاڑ دیتے ہیں اس لئے عامل کو یاد رکھنا چاہئے۔ کہ خواب مقناطیسی کے سات مرتبے ہیں۔ اور پھر ہر ایک مرتبے کے تین تین درجے ہیں۔ پس جب معمول پر عمل کیا جائے۔ تو عمل کی تاثیر ہونے پر عامل کو دیکھنا چاہئے کہ معمول پر جس قدر تاثیر ہوئی ہے۔ وہ کس درجہ کی ہے۔ اگر عامل معمول کے مرتبہ کو دیکھ کر کچھ دریافت کرے گا۔ تو اس کا جواب کافی وشافی پائیگا۔ اگر عامل کوئی ایسا سوال کرے گا۔ جس کے جواب دینے کا مرتبہ معمول کو حاصل نہیں ہوا۔ یعنے اُس مرتبہ میں معمول نہیں پہنچا۔ تو وہ اول تو جواب نہیں دیگا۔ اگر دے گا۔ تو غلط بیانی کرے گا۔ اِس لئے یہ امر سب سے مقدم ہے۔ کہ عامل اپنے معمول پر اپنے عمل کا مرتبہ دیکھ کر اس سے سلسلہ گفتگو شروع کرے۔ اس لئے ہم ان ساتوں حالتوں کو بتلا

دیتے ہیں۔ پس شائقین کو اس کا خیال رکھنا چاہیئے ۔

## نقشہ مراتب عمل مقناطیسی

| مرتبہ | حالت طبعی | نیم خوابی | خواب مقناطیسی | خواب بیداری | اندرون بینی | بیرون بینی | سمادھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| درجہ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

حالت طبعی۔ یہ وہ حالت ہے۔ کہ جس میں معمول کے ہوش و حواس قائم رہتے ہیں۔ مگر اس حالت کے درجہ الف میں مستقل مزاج اور درجہ ب میں عامل کے کہنے پر عمل اور درجہ ج میں پہنچ کر اس کا اپنا سر جھکتا ہوا اور آنکھیں بوجھل معلوم ہوتی ہیں۔ کبھی آنکھیں بند کرتا ہے کبھی خود بخود کھول دیتا ہے ۔

حالت نیم خوابی۔ اس حالت میں معمول کبھی سونے کی خواہش کرتا ہے۔ کبھی خود بخود جاگ اٹھتا ہے۔ یہ حالت حالت طبعی سے بہت ملتی جلتی ہے۔ مگر اس حالت میں معمول کو ظاہری کاموں کی طرف سے کچھ بے توجہی سی ہو جاتی ہے۔ اس حالت کے درجہ الف میں خاموشی اختیار کرتا ہے۔ اور درجہ ب میں سونے کی خواہش کرتا ہے۔ اور اپنی طبعی حالت کو بھول جاتا ہے۔ اور درجہ ج میں اپنے ارد گرد کی اشیاء کو بھول کر چپ چاپ خاموش ہو جاتا ہے۔ دوسروں کی باتیں سنتا ہے۔ مگر جواب نہیں دیتا۔ ہاں بلانے پر آواز دیتا ہے۔ مگر معمول جو سمجھ میں کچھ آئے اور جو سمجھ میں نہ آئے جس وقت عمل سے معمول ایسی حالت میں پہنچ جائے تو عامل کو یقین رکھنا چاہیئے۔ کہ اب اس پر خواب مقناطیسی جلد پیدا



ہو کر اس کی ظاہری خواہشات کو معدوم کر دے گی۔

حالت خواب مقناطیسی۔ اس حالت کا نام خواب عمیق بھی ہے۔ یعنے معمول کی جسمانی حرکت بالکل معدوم ہو جاتی ہے۔ اور وہ سب بے خبری کے عالم میں چلا جاتا ہے۔ ظاہری حواس اس کے معطل ہو جاتے ہیں۔ مگر زندگی موجودہ کا حافظہ اس کو باقی رہتا ہے۔ اس حالت کے درجہ الف میں اس کی طبیعت آرام کی طرف زیادہ متوجہ ہوتی ہے۔ اور وہ بولنا پسند نہیں کرتا بلکہ بات سن کر بھی جواب نہیں دیتا۔ اور درجہ ب ظاہری حواسوں سے الگ ہو کر باطنی حواسوں کو قائم کرتا ہے۔ اور درجہ ج میں یہ بالکل اپنے جسم سے بے خبر ہو جاتا ہے۔ اور اس کی تمام حرکات جسمانی مسدود ہو جاتی ہیں۔ اور یہ ایسا عالم بے خبری میں ہو جاتا ہے۔ کہ اگر ایسی حالت میں اس پر عمل جراحی کیا جائے۔ تو اس کو مطلق درد وغیرہ محسوس نہیں ہوتا ۔

حالت خواب بیداری۔ جب معمول خواب مقناطیسی کے درجہ ج میں ہوتا ہے۔ تو وہ بہت جلد اسی حالت کو چھوڑ کر خواب بیداری کی حالت میں چلا جاتا ہے۔ اس حالت میں معمول حسب خواہش خود اندرونی حواسوں سے بیرونی چیزوں کو بلا کھولے آنکھوں کے دیکھتا ہے جن کو دیکھ کر بعض وقت خوش اور بعض وقت مغموم بھی ہوتا ہے۔ اس کے درجہ الف میں نزدیک نزدیک کی چیزوں کو دیکھتا ہے۔ اور عامل کی بات کو سنتا ہے مگر عامل کے حکم سے کسی جگہ جانا پسند نہیں کرتا۔ اور درجہ ب میں

نورانی روشنی کے نور سے اس کا قلب منور ہو جاتا ہے۔ اور درجہ ج
میں اس کی باطنی آنکھیں کھل جاتی ہیں۔ اور اس کو بو و بدبو اور مزہ
و بدمزہ کی تمیز نہیں رہتی۔ عامل کے ہم خیال ہو جاتا ہے۔ جس بات
کا عامل اس کو یقین دلاوے۔ خواہ وہ جھوٹ ہی ہوتا ہو۔ مگر
معمول کو اس کا کامل یقین ہو جاتا ہے۔ اگر اس حالت میں عامل
تجربہ کرنا چاہے۔ تو معمول کو کوئی کڑوی چیز دیکر کہتے ہیں۔ کہ یہ
چیز بڑی شیریں ہے۔ اور اس کا مزہ نہایت عمدہ ہے۔ معمول اس
کو منہ میں لیکر عامل کے تصور کے بموجب شیریں اور بامزہ بتلائیگا۔
اگر معمول عامل کی مرضی کے برخلاف بتلاوے۔ تو جان لینا چاہئے
کہ معمول ابھی خواب بیداری کی حالت میں نہیں پہنچا ؎

**حالت اندرون بینی**۔ اس حالت میں معمول ہر ایک چیز کی اندرونی
کیفیت اور ماہیت سے آگاہ ہو جاتا ہے۔ اور ان کو وہ بخوبی دیکھتا
ہے۔ زندگی اور موت کے واقعات بتلا سکتا ہے۔ اس حالت کے
درجہ الف میں عامل جس بات کو کہے۔ اس کا تصور اس کے دل
پر بیٹھ جاتا ہے۔ اور درجہ ب میں اس کی اصلیت و ماہیت
دیکھتا ہے۔ اور درجہ ج میں عامل کے پوچھنے پر اس کا راز بتلا
دیتا ہے۔ مریضوں کی بیماری کی کیفیت اور ان کے علاج کے لئے نسخہ
وغیرہ بھی بتلا دیتا ہے۔ اور ان کی زندگی و موت کی خبر بھی دے دیتا ہے

**حالت بیرون بینی**۔ اس حالت کو غیب بینی یا پیشگوئی بھی کہتے ہیں
اس حالت میں معمول میں ایک ایسی طاقت روحانی پیدا ہو جاتی
ہے۔ جس سے یہ دور دراز کی چیزوں کو دیکھ سکتا ہے۔ عامل جس



مقام پر اس کو جانے کا حکم دیوے۔ وہاں روحانی طاقت سے پہنچ
جاتا ہے۔ کوئی چیز راستہ میں اس کو نہیں روک سکتی چشم زدن میں
تمام عالم کی سیر کر سکتا ہے اور عامل کے حکم سے عدم موجود
چیزوں کو روحانی طاقت سے موجود کر لیتا ہے۔ ہر ایک پوشیدہ چیز
کا راز بتلا دیتا ہے۔ عامل جس چیز کی نسبت اس کو کہے وہ فوراً
اس کے سامنے آجائیگی۔ مخفی علوم کے طریق و قواعد اور مشکل باتوں
کو حل کر کے بتلا دیگا۔ غرضیکہ یہ وہ حالت ہے۔ جس سے معمول عالم
ارواح سے گفتگو اور ان کے حالات سے بخوبی آگاہ ہو جاتا ہے
مگر اس کے درجہ الف میں دور دراز کی چیزوں کو دیکھتا ہے۔ اور
درجہ ب میں اس کو تمام عالم کی سیر کرنے کی طاقت پیدا ہو جاتی
ہے۔ اور درجہ ج میں پہنچکر تمام چیزوں کے مخفی حالات اس پر
منکشف ہو جاتے ہیں۔ اور عالم ارواح سے اس کو گفتگو کرنے اور
سننے کی طاقت ہو جاتی ہے۔ اور اس کا دل روشن ضمیری کی طرف
متوجہ ہوتا جاتا ہے۔ اور پھر یہ روشن ضمیری کے درجہ میں پہنچنے
کی کوشش خود بخود کرتا ہے ؎

**حالت سمادھی**۔ یہ وہ مرتبہ ہے۔ جو سوائے جوگیشروں کے
اور کسی کو حاصل نہیں ہوتا۔ کیونکہ اس درجہ میں پہنچ کر انسان
تمام دنیائے مافی الضمیر سے آگاہ ہو جاتا ہے۔ اور ایک ہی نظر
سے کسی کو نہال اور کسی کو پامال کر دیتا ہے۔ جس طرح انسان
حالت طبعی میں دنیاوی خواہشوں کا غلام بن کر دوسروں کی تابعداری
اختیار کرتا ہے۔ اس طرح اس حالت میں دنیا کی تمام چیزیں خود بخود

اس کی غلام بن کر اس کی تابعداری کے لئے اس کے پیچھے بھاگتی ہیں مگر یہ تمام چیزوں کو ہیچ سمجھ کر اس ذات واحدہٗ لاشریک میں اپنے آپ کو ملا کر پرم انند کو حاصل کر لیتا ہے۔ اس حالت میں معمول کا پہنچنا سخت مشکل بلکہ ناممکن ہے۔ کیونکہ اس حالت میں غیر کی محتاجگی نہیں رہتی۔ بلکہ تمام موجودات عالم کی بادشاہت مل جاتی ہے۔ اس حالت کے تینوں درجے یکساں ہیں۔ مگر اس قدر ضرور فرق ہے۔ کہ درجہ الف میں تمام دنیاوی خواہشوں کو ہیچ تصور کرتا ہے۔ اور درجہ ب میں تمام چیزوں کو دیکھ کر خاموشی کو ترجیح دیتا رہتا ہے۔ اور درجہ ج میں بادشاہت کا مرتبہ حاصل کر کے کسی کو شاہ اور کسی کو گدا بنا دیتا ہے۔ لیکن یہ مرتبہ ہر ایک شخص کو ملنا مشکل ہے۔ بلکہ ناممکن ہے۔ کہ معمول عامل کی روحانی مدد سے اس درجہ میں پہنچ جائے۔ ہاں اگر عامل خود اس درجہ کا ہوگا۔ تو وہ معمول کو کیا بلکہ جس طرف نگاہ اٹھا کر دیکھے گا۔ وہی اس مرتبہ میں پہونچ جائیگا۔ پس جو شخص اس مرتبہ کو حاصل کرنا چاہے۔ وہ تمام ابتدائی مرحلہ اس عمل کے حل کر کے معمولوں کو چھوڑ کر پھر اپنے آپ پر عمل کیا کرے۔ جس کے مختصر طریقہ و عمل اس رسالہ کے طلسم ہفدہم میں درج کی گئی ہیں ؂

---



# طلسم یازدہم

## مسمریزم کے نادر تجربات

## قوت ارادی کے جذبہ کی تاثیرات!

جب عامل اپنی ابتدائی مشق میں کامل مشاق ہو جائے۔ اور آنکھوں میں مقناطیسی قوت بجوبی پیدا ہو جائے۔ تو چاہئے کہ پھر اس مختلف اشیاء پر تجربہ کر کے اپنی محنت کا نتیجہ دیکھے۔ تاکہ اس کے دل کو تسکین ہو جائے۔ کہ درحقیقت میری محنت کا ثمرہ درست نکلا۔ اول دو پیالہ مٹی کے بیک ایک ہی وقت پر ان دونوں میں جو کے دانے بو دو۔ جب وہ ایک انچ کے قریب اونچے ہو جائیں۔ تو ایک پر نشان الف اور ایک پر نشان ب کرو۔ اور ہر دو صبح کے وقت مقررہ تام پر نشان (الف) کو دائیں اور نشان (ب) کو بائیں جانب بالمقابل دونوں کو قریب قریب رکھ کر دونوں پر ہر روز بلا ناغہ اس طرح عمل شروع کرو۔ کہ پیالہ الف و ب دونوں پر خوب یکساں نظر جماؤ۔ اور قوت ارادی کی طاقت ان پر اس طرح ڈالو۔ کہ پیالہ (الف) کی نسبت تصور کرو۔ کہ اس کے پودے بڑھ رہے ہیں۔ اور پیالہ (ب) کی نسبت تصور کرو کہ اس کے پودے بہ نسبت الف کے پیالہ کے چھوٹے ہوتے چلے جاتے ہیں۔ اس طرح ہر دو وقت مقررہ پر عمل کر کے ان کو

اٹھا کر رکھ دیا کرو۔ پس کچھ دن گذرنے کے بعد ان دونو پیالوں کے پودوں کو دیکھو تو کہ پیالہ الف کے پودے نسبت پیالہ ب کے بڑے ہونگے۔ اس امر کی احتیاط رکھو۔ کہ غلطی سے کسی روز عمل ان پر برعکس نہ ہو جائے۔ یعنے پیالہ الف۔ ب کی جگہ نہ رکھا جائے بوقت عمل دیکھ لیا کرو۔



## طلسم دوازدہم

## قوت ارادی کی نادر تراکیب عمل

یہ ایک نادر عمل ہے۔ اس کے کرنے کی یہ ترکیب ہے۔ کہ اول ایک سوئی باریک لیکر اس کے درمیان میں ایک بہت باریک دھاگا اس طرح باندھو۔ کہ جب اس کو اٹھایا جائے۔ تو ترازو کی مانند اس کا وزن دونوں طرف یکساں رہے۔ پھر اس کو اس طرح



ایک تنہائی کی جگہ میں میخ گاڑ کر لٹکا دو۔ مگر احتیاط رکھو۔ کہ اس جگہ ہوا کا گذر نہ ہو۔ اور وہ لٹکتی ہوئی سوئی دیوار سے نہ لگی ہو۔ پھر تم اس کے مقابل دم روک کر دو زانو بیٹھ جاؤ۔ اور سانس اس قدر آہستہ آہستہ لو کہ سوئی کو تمہارے سانس لینے سے جنبش نہ ہو۔ اور تم اپنے دست راست کی پانچوں انگلیاں اکٹھی کر کے انگلیوں کے پوروے سوئی کے عین قریب تر لے جاؤ۔ اور احتیاط رکھو۔ کہ تمہاری انگلیوں کے پورے اس سوئی سے مس نہ کریں۔ مگر عین اس کے قریب تر رہیں اور تم آہستہ آہستہ اپنے ہاتھ کو پیچھے ہٹاتے آؤ۔ اور دل میں ارادے کا پورا تصور رکھو۔ کہ سوئی انگلیوں کی طرف کھچی چلی آرہی ہے۔ روزمرہ ایک گھنٹہ تک یہ مشق کیا کرو۔ ایک ہفتہ بلکہ اس سے پیشتر ہی ایسا ہوگا۔ کہ سوئی تمہارے ارادہ کے موافق کشش کرے گی۔ اور رفتہ



رفتہ یہاں تک نوبت پہونچ جائیگی کہ وہ سُوئی جس قدر تم ہاتھ ہٹاؤ گے۔ اسی قدر وہ تمہارے ہاتھوں کی طرف آئیگی۔ اور اگر تم ہاتھ اس کی طرف بڑھاؤ گے۔ تو وہ خود بخود پیچھے ہٹتی ہوئی چلی جائیگی صفحہ ۳۸ پر تصویر عامل جو سوئی پر مشق کر رہا ہے ۔

# طلسم سیزدہم

## قوتِ خیالی کا شعبدہ

یہ بھی ایک عجیب شعبدہ ہے جس کی ترکیب یہ ہے۔ کہ ایک ایسا روپیہ لو جس میں چاندی کا کُنڈہ لگا ہوا ہو۔ اس کُنڈے میں سیاہ ریشم کا ڈورہ آدھ گز لمبا باندھ دو۔ اور پھر ایک بالشت کا سفید گلاس میز پر رکھدو۔ اور پھر اپنی کُہنی میز پر رکھ کر ڈورے کا سرا دست راست کی چٹکی میں پکڑ لو۔ اور روپیہ کو گلاس میں اس طرح لٹکا دو۔ کہ وہ نہ گلاس کی پیندی سے لگے۔ اور نہ گلاس کے اردگرد۔ بلکہ عین گلاس کے درمیان میں لٹکا ہوا رہے۔ اس وقت تم اپنے دل میں خوب توجہ اور غور سے خیال کرو۔ کہ اب کتنے بجے ہونگے۔ پس چند روز اس طرح مشق کرنے سے جب تم خیال کرو گے کہ اس وقت کتنے بجے ہیں۔ تو فوراً جتنے بجے ہونگے اتنی ہی دفعہ وہ روپیہ خود بخود گلاس میں ٹکر لگائیگا۔ اور جتنے بجے ہونگے اتنے ہی بجائیگا۔ جب یہ مشق اچھی طرح ہو جائے تو جب دل



چاہے اس وقت جس قدر بجے ہوں معلوم کریں۔ میز پر گلاس اور کُہنی رکھنے اور لٹکانے کی ترکیب اس تصویر سے عیاں ہے۔



# طلسم چہاردہم

## حیوانوں پر عمل مقناطیسی

اگر حیوانوں کو اپنا مطیع و مسخر کرنا چاہو۔ تو ان پر بھی اس عمل کی ویسی تاثیر ہو سکتی ہے جیسی انسانوں پر ہوتی ہے لیکن حیوان اس عمل کی تاثیر کو کچھ وقت کے ساتھ قبول کرتے ہیں کیونکہ جن نشیب و فراز کو مدِنظر رکھ کر انسان پر عمل ہوتا ہے۔ یہ باعث نہ سمجھنے ہماری باتوں کے اس ترکیب پر نشست و برخاست نہیں کرتے اور عامل کو بڑی مشکل اور دقت سے ان پر قوتِ مقناطیسی

کا اثر ڈالنا پڑتا ہے۔ پس غیر جنس پر قوتِ ارادی کے ڈالنے میں
بہت وقت اور تکلیف ہوتی ہے۔ جس غیر جنس پر عمل کرنا چاہو۔ سب
سے اول اُس جنس کے پیدائشی بچوں پر عمل کی پریکٹس اور مشق
کرو۔ اور رفتہ رفتہ اُس سے بڑوں پر کرتے جاؤ۔ اُس طرح کی
پریکٹس اور مشق سے اُس جنس کے تمام حیوان خورد و کلاں جن
پر تم عمل مقناطیسی کرو گے۔ وہ فوراً اس عمل کو قبول کرینگے۔ اور
تمہارے مطیع رہیں گے۔ اکثر آپ نے سُنا ہوگا۔ کہ فلاں شخص
نے خونخوار جانوروں کو عمل کی تاثیر سے بلا خوف و خطر گردن سے
پکڑ لیا۔ اور اس نے کان تک نہ ہلایا۔ فلاں شخص کے پاس ایک
ایسا عمل تھا۔ کہ وہ اُڑتے ہوئے جانوروں کو تعویذ دکھا کر کھینچ
لیتا تھا۔ اور وہ اس کے پاس آ کر بیٹھ جاتے تھے۔ اور جب
وہ کہتا تھا۔ کہ اُڑ جاؤ تو وہ اُڑ جاتے۔ ایسے عملوں کو اکثر لوگ
**جادوگری** سے نسبت دیا کرتے ہیں۔ جو اُن کے نزدیک در
حقیقت جادو ہی ہے۔ مگر یہ سب قوتِ مقناطیسی کے شعبدے ہیں
کیونکہ اس علم کے عامل اپنی قوتِ ارادی سے ساکن چیزوں کو
متحرک اور متحرک کو ساکن کر کے دکھلا دیتے ہیں۔ تو پھر یہ کوئی
بڑی بات نہیں۔ کہ اس قوت کے ذریعہ کسی حیوان کو اپنے حکم کے
تابع و فرمان کر لیا جائے۔ جن لوگوں کو اس پر اعتراض ہو۔ وہ
مندرجہ ذیل تجربہ پر عمل کر کے دیکھ لیں۔

**تجربہ**۔ بالکل آسان تجربہ ہے۔ جس کو ہر شخص خود کر کے دیکھ سکتا
ہے۔ ایک بلی کا چھوٹا بچہ عمل کے لئے منگا لو۔ اور اس کی خورد و نوش



اچھی رکھو۔ اور اس سے محبت اور پیار زیادہ کرو۔ نجاست اور
غلاظت سے اُس کو پاک رکھو۔ پس ہر روز تنہائی مکان میں اس
کو مقابل بٹھا کر اُس کے گلے میں رسی ڈال کر کھونٹی سے اس کو
باندھ دو۔ اور اس کی پیشانی اور آنکھوں پر خوب نظر جماؤ۔ اور
ٹکٹکی باندھ کر دیکھو۔ اس بات کی چنداں پرواہ نہ کرو۔
کہ اس نے آنکھ بند کر لی ہے۔ تم برابر اُس پر نظر جما کر خوب غور اور
توجہ سے اُس کے چہرہ کی طرف دیکھتے رہو۔ متواتر کئی روز تک
عمل کرتے رہو۔ چند روز کی مشق کے بعد اس بلی کے بچہ میں تمہاری
قوت مقناطیسی کا اثر ہو جائیگا۔ اور تم دیکھو گے۔ کہ وہ تم سے محبت
زیادہ کرے گا۔ اور جو اشارہ تم اس کو زبان سے یا آنکھ سے کرو گے
اس کو فوراً سمجھ جائیگا۔ اور تمہارے حکم کی تعمیل کرے گا۔ اگر تم اس
کو بیہوش کرنا یا نیند میں سلانا چاہتے ہو۔ تو اس کے دونوں بازو پکڑ



کہ اس کی آنکھوں کی پتلیوں پر نگاہ جماؤ۔ اور خوب توجہ سے اس تصور سے کہ اس کو خواب مقناطیسی میں ڈال رہا ہوں۔ دیکھو تھوڑی دیر میں اس کو نیند آنے لگیگی۔ پس تم اس کو لٹا کر اس پر پاس کرنے شروع کر دو۔ تھوڑی دیر کے بعد دیکھو گے وہ گہری نیند میں سویا ہوا ہے ؂

# طلسم پانزدہم

## انسانوں پر عمل مقناطیسی

تجربہ سے دیکھا گیا ہے۔ کہ سب لوگوں پر عمل مقناطیسی کا اثر یکساں نہیں ہوتا۔ اس لئے کہ بعض انسانوں میں قدرتاً قوت مقناطیسی زیادہ ہوتی ہے۔ اور بعض لوگ اس علم کے کتب کا مطالعہ کر کے بڑے ہوشیار ہو جاتے ہیں۔ اور وہ عمل کے وقت ایسے وسائل اختیار کر لیتے ہیں جن سے اُن پر عمل کی تاثیر نہ ہو سکے۔ پس عامل کو چاہیے کہ جہاں تک ہو سکے اپنی قوت جاذبہ کو خوب مضبوط کرے تاکہ وہ ہر ایک پر اپنے عمل کی تاثیر یکساں ڈال سکے۔ ابتداء میں یہ عمل چھوٹے چھوٹے بچوں پر کرنا چاہیے۔ اور رفتہ رفتہ اس سے بڑوں پر کرنے سے جلد کامیابی ہوتی ہے۔ اوّل کوئی ایسا چھوٹا بچہ جس سے تم کو دلی محبت اور اُنس ہو۔ اُس کو اپنا معمول بناؤ۔ اور ہمیشہ اُس سے محبت اور پیار اور اس پر تنہائی میں ہر روز



بلاناغہ عمل کرو۔ تاکہ آئندہ سب پر یکساں عمل کرنے کی طاقت تم میں پیدا ہو جائے۔ مگر بعض حالتوں میں مختلف بچوں اور جوان آدمیوں پر عمل کرنے میں ناکامیابی ہوتی ہے۔ اس لئے چاہیے کہ اوّل جب کسی ناواقف پر جس سے پہلے اس عمل کا رابطہ اتحاد نہ ہو عمل کرنا چاہو تو اوّل شناخت کیلئے یہ ترکیب اختیار کرو۔ کہ چند لڑکوں کو بلا قید عمر ایک سیدھی قطار میں پاؤں کے سہارے بٹھلاؤ۔ اور وہ سب اپنے ہاتھ اس طرح پر رکھیں۔ کہ ان کی ہتھیلیاں اوپر کو ہوں۔ اور عامل ان کی ہتھیلیوں کے نیچے اپنے ہاتھ کی انگلیوں کے سروں کو ایک سرے سے دوسرے سرے تک مسلسل ہوا یعنی حرکت دیتا ہوا چلا جائے۔ مگر عامل کی انگلیاں ان کی ہتھیلی کی نچلی سطح کو نہ چھوئیں۔ پس اسی طرح سے متواتر حرکت دینے پر ان میں سے بعض کو کچھ نہ کچھ اثر معلوم ہوگا۔ کسی کو گرمی کسی کو سردی اور کسی کو ہاتھ کی ہتھیلیوں میں خارش۔ جسم میں گدگدی معلوم ہوگی بلکہ کسی کو



اپنے جسم میں سوئیاں چبھتی ہوئی اور کسی کو بدن میں سنسناہٹ معلوم ہوگی پس جس پر ایسا اثر معلوم ہو۔ اُس پر خواب مقناطیسی جلد غالب آئیگا۔ اس کو اپنا معمول بناؤ۔ دیکھو ایک عامل اپنے معمول کی شناخت کر رہا ہے

**دوسری ترکیب** شناخت معمول کی نسبت یہ ہے کہ معمول خوبصورت خوش وضع۔ نازک مزاج۔ خوش کلام۔ پاکیزہ تن۔ نفاست پسند۔ راستگو۔ آنکھیں رسیلی۔ نیک عادت ہو۔ اگر لڑکا ہو۔ تو عمر ۱۴ سال سے زیادہ نہ ہو۔ اور عورت خواہ کسی عمر کی ہو مضائقہ نہیں۔ مگر عامل کیلئے یہ سخت قید ہے۔ کہ معمول خواہ لڑکا ہو یا عورت اس سے غیر تعلق پیدا کرنا تو درکنار اس کا خیال بھی دل میں نہ لائے۔ صرف حلقۂ سلسلہ کے پیدا کرنے کیلئے اس سے محبت کا رشتہ قائم کرے۔ ایسا معمول جلد اثر کو قبول کرتا ہے ؛

# طلسم شانزدہم

## علم مسمریزم کے فائدے

(۱) عامل کے بخیال معمول ہو جائیگا۔ اور حکم کا تابعدار رہیگا۔

(۲) عامل کے کہنے پر معمول ہر ایک سے بموجب منشاء عامل محبت و دشمنی کریگا۔

(۳) معمول عامل کے کہنے پر خاص شے پر رغبت کرے گا ؛

(۴) عامل معمول کو جہاں بھیجنا چاہے گا۔ وہاں جائیگا ؛

(۵) عامل کے حکم کے بدول معمول خواب میں کبھی دوسرے شخص کی بات کا جواب نہیں دیگا

(۶) معمول پر عامل علاج بلا تکلیف پہنچنے کے کر سکتا ہے ؛

(۷) معمول گمشدہ اشخاص اور زر و مال کا پتہ بتلا سکتا ہے ؛



(۸) معمول حسب الحکم عامل مردہ ارواحوں سے بات چیت کر سکتا ہے ؛

(۹) جس شخص پر عمل مسمریزم متواتر کیا جائے اس کو کوئی آسیب یا مرض نہیں لگتی

(۱۰) عامل اس علم کے ذریعہ مریضوں کا علاج کر سکتا ہے اور بلا دوائی کے بعض مرضوں کا دفعیہ کر سکتا ہے اور ادویات پر بھی مسمریزم کا عمل کر کے اُن کو موثر کر سکتا ہے ؛

## علم مسمریزم کے نقصانات سے بچو ؛

(۱) آنکھ کی مشق بڑھانے میں بہت زور سے آنکھیں پھاڑ کر نہ دیکھو ؛

(۲) عمل کے وقت روشنی مکان عمل میں کافی رکھو۔ جس سے تم معمول کی آنکھوں سے بخوبی آنکھیں ملا کر عمل کر سکو ؛

(۳) معمول ایسا ہو جس کو غلط بیانی کی عادت نہ ہو۔ اور سوال کرنے پر درست جواب دیوے۔ اگر کسی وقت سہواً غلط جواب دیوے تو بار بار اُسے پوچھو تاکہ جواب راست دیوے ؛

(۴) سوال ایسا کرو۔ جس کو وہ بخوبی سمجھ لیوے۔ اور کوئی بات ایسی نہ پوچھو۔ جو اس کے حد امکان سے باہر ہو یعنے جس درجہ کا عمل ہو۔ اسی درجہ کا سوال کرو ؛

(۵) ابتدائے مشق میں معمول کو ایسی جگہ جانے کو نہ کہو۔ جہاں اس کو خوف ہو۔ مثلاً ارواح وغیرہ کے پاس مت بھیجو۔ اگر بھیجتے ہو۔ تو معمول کے گرد روشنی کا دائرہ خوب مضبوط باندھ دو ؛

(۶) جب تک معمول اس بات کا جواب نہ دیوے۔ تب تک دوسری بات اس سے نہ پوچھو۔ ورنہ بار بار سوال کر کے اس کو دق کرو ؛

(۷) اگر معمول تمہارے حکم پر کسی شخص سے لڑنے لگے۔ تو بہتر ہے کہ

تم اس کے ہاتھ میں روشنی کا ڈنڈا پکڑا دو۔ تاکہ وہ فتح پائے ورنہ
معمول وہاں مغلوب ہو جائے گا۔

(۸) اگر معمول کو کسی اندھیرے یا تاریک مکان میں کسی چیز کی دریافت
کے لئے بھیجو۔ تو اس کے ہاتھ میں نور کا چراغ دے دو۔ تاکہ وہ
گھبرا نہ جائے۔

(۹) اگر معمول کو کسی بلند جگہ پر چڑھانا چاہتے ہو۔ تو معمول کے
وہاں پہنچنے پر نور کی روشنی کی سیڑھی وہاں لگا دو۔ اور اس
کو کہہ دو۔ کہ سیڑھی کے رستے اوپر چلا جائے۔

(۱۰) معمول سے پیشتر اقرار کرا لو۔ کہ وہ بلا حکم تمہارے کہیں نہ جائے
کیونکہ بعض اوقات عالم ارواح میں جا کر معمول واپس آنا پسند
نہیں کرتا۔

## خواب مقناطیسی پیدا کرنے کی ترکیبیں

اول۔ جس شخص پر عمل کرنا چاہو۔ اس کو اپنے بالمقابل اس طرح
بٹھلاؤ۔ کہ پشت اس کی جانب شمال اور منہ جنوب کی طرف
ہو۔ معمول دو زانو ہو کر بیٹھے۔ عامل اس طرح اس کے مقابل
کسی قدر اونچا بیٹھے۔ اور معمول کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھا سے
اپنا بایاں انگوٹھا اور بائیں سے دایاں انگوٹھا کا پورا اس
طرح ملا دے۔ کہ عامل اور معمول کے انگوٹھے کے ناخن ان کے
اپنے اپنے جسم کی طرف رہیں۔ میرا اپنا تجربہ ہے۔ کہ اگر عامل و
معمول اس طرح پانچوں انگلیوں کے پورے ملا کر عمل کریں



تو بہت جلد اثر ہوگا۔ دیکھو تصویر ذیل کو



پس اس طرح سے نشست اختیار کر کے عامل خوب نظر جما کر دلی
توجہ سے معمول کی آنکھوں کی اندرونی پتلیوں کو ٹکٹکی باندھ کر بلا گرنے
پلکوں کے دیکھے۔ اور معمول کو بوقت نشست ہدایت کر دے۔ کہ
وہ تمام خیالوں کو ترک کر کے عامل کی نظر سے نظر ملا کر بلا گرنے پلکوں
کے دیکھتا رہے۔ اور عامل تصور کرے کہ معمول کی آنکھوں میں قوت
مقناطیسی بھر کر اس کے دماغ میں روشنی جمع ہو رہی ہے۔ اور انگلیوں
کے ذریعہ قوت ارادی گردش کر کے معمول کے قلب میں پہنچ رہی ہے۔
تجربہ۔ جس وقت عامل اس طرح عمل شروع کریگا۔ تو اس کو معلوم
ہو جائیگا۔ کہ معمول اور میرے درمیان میں انگلیوں کے سروں سے
ایک بجلی کی مانند تیز حرکت سرسراہٹ کر رہی ہے۔ یہ وہ نور ہے۔ جو
عامل کے دائیں انگوٹھے سے نکل کر معمول کے انگوٹھے سے ہوتا ہوا بازو
راست سے قلب میں پہونچکر چکر لگاتا ہے۔ اس لئے عامل کو اس

وقت خوب غور اور توجہ سے خیال کرنا چاہئے کہ یہ نور معمول کے بیرونی حواسوں پر غالب آ کر اندرونی حواسوں کو روشن کر رہا ہے - اور اس پر خواب مقناطیسی پیدا ہو رہی ہے پس کچھ دیر کے بعد عامل کی قوتِ خیالی اور ارادی کا اثر معمول پر پڑے گا - اور معمول کا چہرہ سرخ اور آنکھوں میں نیند آنی شروع ہو گی کبھی آنکھیں بند کریگا - کبھی کھول لیگا - پس جب وہ بار بار ایسا کرنے لگے - تو معمول کو کہہ دو - کہ اپنا بدن ڈھیلا چھوڑ دیجیے تاکہ اس پر عمل روحانی کی تاثیر جلد ہو - مگر خیال رہے - کہ بعض لوگ ایسے بھی دیکھے گئے ہیں - جن کو پہلی عادت سوتے وقت آنکھیں کھلی رکھنے کی ہوتی ہے - اور ان پر ایسا عمل ہونے سے بدستور اپنی عادت کے موافق آنکھیں کھلی رکھتے ہیں - اگر ایسے معمول پر اتفاق عمل ہو - تو بروقت غالب ہونے خواب مقناطیسی عامل اس کی آنکھیں خود نرم ہاتھ سے بند کر دے - اور بعد ازاں عامل اپنے داہنے ہاتھ کا انگوٹھا معمول کی بائیں آنکھ اور بائیں ہاتھ کا انگوٹھا داہنی آنکھ کے بالکل قریب - اور اس کے اوپر اس طرح رکھے - کہ وہ معمول کے جسم سے نہ چھوئیں - مگر بالکل قریب تر رہیں - اور عامل تصور کرے کہ معمول کو نور سے منور کر رہا ہوں - اور اس منور کرنے سے معمول عالم خواب میں جا رہا ہے - پس تھوڑی دیر کے بعد معمول جلدی جلدی سانس لینی شروع کر دے گا - اور سویا ہوا معلوم ہو گا - دیکھو تصویر ذیل کو کہ عامل اپنے معمول کو نور سے



منور کر رہا ہے ؛



جب معمول پر گہری نیند آنے لگے - تو عامل کو چاہئے - کہ اس کو آرام اس جگہ لٹا دوے - اور اس کے دستِ راست کی طرف شکم کے نزدیک بیٹھ کر مگر عامل کا جسم معمول کے جسم سے مس نہ ہو - اور بالکل قریب بیٹھ کر اپنے دونوں ہاتھوں سے بغیر چھوئے جسم معمول کے سر سے پاؤں تک لمبے پاس کرے - یعنی کھلے ہاتھوں کو چہرہ سے پاؤں تک لا دے - اور جب پاؤں پر پہونچے اپنی مٹھی بند کر لیوے اس طرح ہر پاس میں بند مٹھی کو چہرہ کے پاس کھول کر پاؤں تک لا دے - چند مرتبہ لمبے پاس کرنے سے معمول بالکل عالمِ بیہوشی میں ہو جاویگا - اور اس کو اپنے جسم کی بالکل خبر نہیں رہیگی ؛

دیکھو تصویر ذیل کو کہ عامل اپنے معمول پر پاس کر رہا ہے

تصویر صفحہ ۵۱ پر ملاحظہ فرماویں ؛



ایسی حالت میں عامل معمول کو بڑی محبت اور پیار سے بلاوے
اور آہستہ اور نرم آواز سے اُس سے بات کرے۔ مگر تجربہ
سے دیکھا گیا ہے۔ کہ بعض ذکی الحس معمول ایسے بے حس ہو
جاتے ہیں کہ وہ عامل کی بات کا جواب نہیں دیتے۔ ایسی حالت
دیکھ کر عامل کو گھبرانا اور متفکر ہونا نہیں چاہئے۔ بلکہ مستقل مزاجی
سے اُس کے دستِ راست کے انگوٹھا کو نہایت آہستہ اور نرمی
سے دبا دے۔ اگر اس پر بھی نہ بولے۔ تو ہاتھوں کی ہتھیلیوں
کے ذریعہ اس کے کانوں میں شنوائی کی روشنی پہنچا دے۔
اگر اس پر بھی نہ بولے۔ تو اس کے جسم پر چند مرتبہ الٹا پاس
کرکے اس کو مخاطب کرے۔ تب معمول عامل کی بات کا جواب
دیگا۔ اول عامل معمول سے دریافت کرے کہ وہ کہاں ہے۔ اگر
وہ اپنی موجودگی کسی دیگر مقام پر بتلا دے تو عامل اس کو واپسی
کی ہدایت کرے۔ اگر وہ خوف زدہ ہو کر رونے یا چلانے لگے



تو اس کو حوصلہ اور تسلی دے کر باعث دریافت کرے۔ اگر وہ
کسی جگہ سے خوف آنے کی کیفیت بیان کرے۔ تو اپنے تصور سے
اس کے خوف کو دور کر دے۔ اگر کوئی شخص اس کو مارتا ہو۔
تو اس کے ہاتھ میں نور کی لاٹھی دیکر اس کو دلیر بنا دے۔ اگر
کسی ایسے شخص سے مقابلہ ہونا بیان کرے۔ کہ جہاں اس کو
خطرہ جان ہے۔ تو نور کی تلوار اس کے ہاتھ میں دے کر
مخالف کو زیر کرا دے۔ غرضیکہ معمول کو ہر طرح سے بہادر
جوانمرد بنا دے۔ اگر معمول مکان عمل میں خندہ رُو ہو کر اپنی
موجودگی بتلا دے۔ تو اول اس سے روشنی کا رنگ دریافت
کرے۔ خیال رہے کہ خواب مقناطیسی کی روشنی کا رنگ سفید اور
کسی قدر نیلگوں بھی ہوتا ہے۔ اگر اس کے برعکس بتلا دے تو
چہرہ پر چند پاس کرکے سفید روشنی ہونے کا اس کو یقین دلائے
جس وقت معمول اس روشنی کو قبول کرے۔ تو اول مکان عمل کی
اشیاء اُس سے دریافت کرے۔ اگر وہ ٹھیک ٹھیک بتلا دے
تو پھر اس سے دیگر حالات معلوم کرے۔ اور جو باتیں عامل اُس
سے دریافت کرنا چاہے۔ نہایت آرام اور شیریں کلامی سے کرے
چونکہ معمول عامل کے حکم میں ہوتا ہے۔ وہ دوسرے سے کلام
نہیں کرتا۔ اور نہ غیر کو بات پوچھنے پر جواب دیتا ہے۔ جب
تک کہ عامل کسی دیگر شخص سے معمول کو اجازت نہ دیوے۔
پس جب معمول پر پورا عمل مقناطیسی طاری ہو گیا۔ تو وہ روحانی
شیشہ میں اپنی باطنی آنکھوں سے موجودات عالم کی کیفیت و

ماہیت کو بخوبی دیکھتا ہے۔ مگر اس درجہ میں ہر ایک معمول نہیں ہو سکتا۔ ہاں عامل جس پر روزانہ عمل کی مشق کرتا ہو۔ اور اکثر اوقات ایسے درجہ میں بعض وقت چلا جاتا ہے۔ اور عالم ارواح سے رابطہ و اتحاد پیدا کر لیتا ہے ÷

## معمول کو ہوش میں لانا

بہتر تو یہ ہے کہ عمل کرنے سے پیشتر ہی معمول کو عامل کہہ دے۔ کہ اتنی دیر سونا ہوگا۔ اور اس کے بعد خود بخود جاگ اٹھنا اگر بوقت عمل ایسا کہنا عامل بھول جائے یا معمول گہری نیند میں چلا جائے۔ اور وہ وقت مقررہ پر نہ اٹھے۔ تو عامل کو چاہیئے۔ کہ اس پر الٹا پاس کرنا شروع کر دے۔ یعنے معمول کو بائیں جانب بیٹھ کر پاؤں سے سر کی طرف پاس کرے اور جب چہرہ پر ہاتھ پہنچے۔ تو ان کو جھاڑ یعنے چھڑک دے اس طرح متواتر پاس کرتا جائے۔ اور تصور رکھے۔ کہ معمول کے جسم سے وہ نورانی نور جو اس کے اندر داخل کیا گیا تھا۔ کھینچ کر باہر نکال رہا ہوں۔ اس طرح تھوڑی دیر کے بعد معمول خود بخود ہوش میں آجائیگا۔ اور وہ تمام باتیں اگر تم نے بوقت عمل جاگنے کے وقت بھی یاد رکھنے کو کہا ہوا ہے۔ تو اس کو یاد رہینگی۔ ورنہ وہ سب باتیں اس کو ہوش میں آکر بھول جائینگی۔ دیکھو تصویر ذیل کو عامل اپنے معمول سے نورانی نور کھینچ کر ہوش میں لا رہا ہے :-





## دوسری ترکیب

عامل معمول کو سامنے بٹھلا کر اس کے انگوٹھے دست راست کو اپنے دست چپ اور دست چپ کو دست راست سے نرم نرم دبادے اور حسب ہدایت ترکیب اول عمل کرے۔ دیکھو تصویر ذیل کو



# تیسری ترکیب

عامل معمول کو اپنے سامنے قریب بٹھا کر اس کو ہدایت کرے کہ وُہ عامل کی طرف خوب نظر جما کر دیکھے۔ اور عامل بھی اس کی طرف خوب ٹکٹکی باندھ کر اس کی طرف دیکھے پس جب دونوں اس طرح آپس میں دیکھیں گے۔ تو معمول پر مقناطیسی اثر پیدا ہو جائیگا۔ ابتدائے مشق کے لئے بھی یہ طریقہ نہایت عمدہ ہے باقی عمل بدستور ترکیب اول عمل کرو۔



# چوتھی ترکیب

عامل معمول کو اس طرح لٹا دے۔ کہ سر اس کا جانب شمال اور پاؤں جنوب کو رہیں۔ اور پھر اس پر چھوٹے پاس یعنی رانوں سے سینہ تک کرنے شروع کر دے۔ اور جب اس پر نیند غالب ہونے کو ہو تو لمبے پاس کرنے شروع کر دے۔ اور اپنے خیال کو مضبوط رکھے کہ اس پر



عمل مقناطیسی پیدا ہو رہا ہے۔ باقی عمل بترکیب اول کرے دیکھو تصویر ذیل کو ایک عامل اپنے معمول کو لٹا کر عمل کرتا ہے۔



# پانچویں ترکیب

معمول کو چوتھی ترکیب کے موافق لٹا دو۔ اور اس کے پاؤں کی طرف کھڑے ہو کر چہرہ سے پاؤں تک لانگ یعنی لمبے پاس کرو یعنی ہاتھ اپنی طرف لاؤ۔ اور اپنے ارادہ کو مضبوط رکھو تاکہ اس پر خواب کا غلبہ ہو۔ معمول پر اثر ہوتے ہی خواب کی حالت طاری ہوگی۔ اگر تم اس کو جگانا چاہو۔ تو سر کی طرف کھڑے ہو کر پاؤں کی طرف سے چہرہ کی طرف ہاتھ کر کے ہاتھ کو جھٹکتے رہو۔ اور سوال و جواب بموجب ترکیب اول کرو دیکھو تصویر ذیل کو۔ عامل سر کی طرف کھڑا ہو کر معمول کو جگاتا ہے۔ اور عامل معمول کے پاؤں کی طرف کھڑا ہو کر عمل کرتا ہے۔



اس ترکیب کا معمولی تجربہ جو صاحب کرنا چاہیں وہ ہاتھوں پر سرسوں جما کر دیکھ لیں۔ یعنی اگر کسی شخص کو نیند کم آتی ہو۔ یا کوئی بیمار تکلیف سے کم سوتا ہو۔ تو تم اس عامل کی طرح جو پاؤں کی طرف کھڑے ہو کر پاس کر رہا ہے اس کے پاؤں کی طرف کھڑے ہو کر اسی ترکیب سے ایک گھنٹہ پاس کرو۔ دیکھو اس پر نیند غالب آجائیگی اور وہ سو جائیگا۔ اگر کسی خفتہ کو اٹھانا چاہو۔ تو اس کے سر کی طرف کھڑے ہو کر عمل کرو تھوڑی دیر کے بعد اس کی نیند کھل جائیگی۔ گویا اس کو معلوم ہوگا کہ مجھ کو روحانی آواز پڑی ہے اُٹھو۔ پس اس ترکیب سے شائقین لوگ کسی مریض پر عمل کر کے ادویات پر عمل مسمریزم کو ترجیح دیں۔ بلکہ ادویات پر عمل کر کے اگر کوئی دوائی مریض کو دیں تو اس کو کمال تاثیر ہوتی ہے ؛

## بدخوابی

یہ ایک میرا اپنا تجربہ ہے کہ اگر کوئی شخص رات کو خواب دیکھنے میں ڈرے



یا بڑبڑا دے یا اس کو ناقص خواب اور ہیبت ناک شکلیں نظر آتی ہوں۔ تو رات کو ایک خشت پانی کا بھر کر اس کے سرہانے سوتے وقت رکھ دو۔ اس روز اس کو خواب ہولناک کا نظر آنا بند ہو جائیگا۔ اگر وہ رات کو خواب میں دریا اور سمندر میں آ جاتا کودتا ہوا دیکھے تو اس کے پاؤں کی طرف کسی قدر آگ کی گرمائی دو۔ یا پانی روئی اس کے پاؤں کے تلووں میں باندھ دو اس کے ایسے خواب بالکل دُور ہو جائینگے۔ ہر حالت میں پاس کرتے وقت قوت داخلی اور خارجی کا لحاظ رکھو تا کہ عمل زیادہ مؤثر ہو ؛

## چھٹی ترکیب

ایک بلوری گلاس سفید رنگ جو کچھ وزنی ہو اس کو پانی سے بھر کر میز پر رکھ دے۔ اور معمول کو میز کے پاس کھڑا کر دے۔ معمول اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں سے میرے میز پر رکھ کر گلاس کے پانی میں خوب نظر جما کر دیکھے۔ ابتداء میں اس کو اپنا چہرہ نظر آئے گا۔ اور عامل اس کے سامنے میز کے پاس کھڑا ہو کر آنکھیں بند کر کے گلاس کے پانی میں تصور سے قوت ارادی کو ڈالے۔ اور جو چیز اس میں معمول کو دکھائی ہو۔ گلاس میں اس کا ہونا تصور کرے۔ پندرہ منٹ کے بعد معمول کو اس گلاس میں رنگ رنگ کی شکلیں چلتی پھرتی دوڑتی بھاگتی اس کے اندر نظر آئینگی۔ مگر گلاس پر معمول کو بٹھانے سے پیشتر ہدایت کر دیں۔ کہ جب کوئی شکل گلاس کے

کے اندر نظر آئے۔ تو فوراً وہ اس کو بتلا دیوے۔ پس جب مختلف
شکلوں کا چلنا پھرنا بتلا دے۔ تو پھر عامل اول اس سے اپنے
اس ارادہ کی تصدیق کرالیوے جو اس نے تصور سے
گلاس کے اندر پیدا کیا تھا۔ اگر معمول یہی کیفیت بتلائے
تو سمجھ لیوے۔ کہ عامل پر اثر مقناطیسی ہو چکا ہے۔ بعدازاں
بترکیب اول سوال کا جواب دریافت کرے۔ اگر معمول کو ہوش
میں لانا چاہے۔ تو اس کی پیشانی پر چٹک پاس دست راست
کی طرف کرے۔ یعنی انگلیوں کے ذریعہ اس نور کو اس سے خارج
کرے۔ دیکھو تصویر ذیل کہ ایک عامل میز پر گلاس رکھ کر معمول پر عمل کر رہا
ہے؛



## ساتویں ترکیب

معمول کو کرسی پر رو بجنوب کر کے بٹھلاؤ۔ اور آپ ذرا اس سے



کسی قدر اونچی کرسی پر بیٹھ جاؤ۔ اور معمول کی آنکھوں پر خوب
توجہ اور غور سے نظر جماؤ۔ اور اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیاں
معمول کے چہرہ کی طرف کر کے بالا حصۂ جسم کے چہرہ پر کئی پاس
لیے پھر دونوں ہاتھوں کو گردش دو۔ ایک گھنٹہ کا عمل اس طرح
کرنے سے معمول پر خواب مقناطیسی طاری ہوگا۔ بعدازاں معمول
کے جسم پر چھوٹے چھوٹے پاس کر کے نور کو داخل کرو۔ اور جب
ترکیب اول اس سے سلسلہ گفتگو شروع کرو۔ دیکھو تصویر ذیل کہ
ایک عامل اپنے معمول کو کرسی پر بٹھا کر عمل کر رہا ہے :-



## آٹھویں ترکیب

عامل ایک بلور کا گول گولا جو خوب مصفا ہو لیکر سر دراس کو بالمقابل
رکھ کر اس پر اپنی قوت مقناطیسی کو بھرتا ہے۔ اس طرح پر گولا سامنے

رکھ کر اس پر خوب نظر جما کر ٹکٹکی باندھ کر اس کو دیکھے۔ اور اس
وقت تصور کرے کہ اس میں نور حقیقی بھر رہا ہوں۔ بہر صورت اسی
بلاناغہ عمل کرتا رہے۔ گویا اس کو اپنا معمول سمجھ کر ہر روز عمل کو کرے
پس اس گولا میں عامل کی قوت ارادی سے نور جمع ہو جائیگا۔ جب
کبھی شخص کو عالم بیہوشی میں ڈالنا ہو۔ تو اس گولا کو معمول کے سامنے
رکھ دو یا اس کے سامنے لٹکا دو۔ اور معمول کو کہو کہ اس گولا پر خوب نظر
جما کر یکسوئی قلب سے دیکھے جس وقت معمول بنظر غور دیکھے گا تھوڑی
دیر بعد اس پر عمل مقناطیسی طاری ہو جائیگا۔ دیکھو تصویر ذیل کو ایک
عامل گولا میں قوت مقناطیسی بھر رہا ہے:



## نانویں ترکیب

معمول کو پلنگ پر لٹا دیوے۔ اور عامل اس کے دست راست کی
طرف کرسی پر بیٹھ کر یکسوئی قلب سے اس کی طرف دیکھے اور نور داخل



کرنے کیلئے پاؤں کی طرف سے سر کی جانب پاس کرے۔ معمول پر
خواب آئیگا۔ اور وہ سو جائیگا۔ بعد میں عامل بموجب ترکیب اول عمل
کرکے سوال کا جواب پوچھے۔ اور بعد ازاں معمول کو ہوش میں لائے
دیکھو تصویر ذیل کو:



## دسویں ترکیب

اس ترکیب سے جو شخص فاصلہ پر ہو۔ اس پر بھی عمل مقناطیسی ہو جائیگا۔ بعض
عامل مسمریزم اور فقرا لوگ اپنے مریدوں کو دور دراز مقامات پر بھی
متاثر کرتے ہیں۔ مگر یہ سب کرشمہ اجتماع خیال کے ہی ہیں۔ جن کو جادو
کہو یا جام جم کہو تو بجا ہے۔ پس جب کسی شخص پر جو فاصلہ پر ہو عمل
کرنا چاہو۔ تو اول معمول کو وقت مقررہ سے مطلع کر دینا چاہئے۔ کہ وہ
اس وقت پر رُو بہ جنوب ہو کر یکسوئی قلب سے عامل کی شکل اپنی آنکھوں
میں پیدا کرے۔ اور خوب غور سے عامل کی آنکھوں کو دیکھے اور ادھر عامل بھی

بترکیب مذکورہ بالا اپنا عمل شروع کرے اور معمول پر خواب مقناطیسی پیدا
کرے۔ اس طرح عامل یکسوئی قلب سے سینکڑوں کوس کے آدمیوں پر بھی
عمل کر سکتا ہے۔ اگر پیشتر ایسے شخصوں سے ربط نہ ہو تو ایسے شخص کی تصویر
حاصل کرے جس کی جائے رہائش کا حال عامل کو معلوم ہو۔ اور
اس تصویر کو بالمقابل رکھ کر عمل کرے۔ تو اس پر بھی عمل کی تاثیر ہوگی۔ جب
عامل کبھی دور سے معمول اور شاگرد کو توجہ دینا چاہے۔ تو مکان گوشہ
تنہائی میں دو زانو ہو کر بیٹھے اور اپنے خیال کو اس شخص پر ڈالے۔ دیکھیں
ایک عامل اپنے معمول کو جو بہت دور فاصلہ پر ہے۔ کس انداز سے توجہ
دے رہا ہے۔



## معمول سے حاضرین جلسہ کی گفتگو اور سوالات

اگر کسی خاص آدمی یا حاضرین جلسہ میں عمل کیا جائے۔ اور ان میں
کوئی شخص معمول سے گفتگو کرنی چاہے یا کچھ دریافت کرنا چاہیں۔ تو
اول گفتگو کیا جائے جب معمول پر خواب مقناطیسی طاری ہوا ہو۔ تو معمول کو کہہ دو



کہ فلاں شخص کے سوال کا جواب دینا یا اس شخص کا ہاتھ پکڑ کر معمول کے
ہاتھ دیدو۔ اگر معمول اس کو قبول نہ کرے۔ تو مکرر تاکید کرو۔ اگر
حاضرین جلسہ میں سے چند اشخاص اپنا اپنا سوال علیحدہ علیحدہ پوچھنا
چاہیں تو اس بات کا خیال رکھیں۔ کہ اگر ایک معمول پر آپ روزانہ عمل
کرتے ہیں۔ تو وہ ان کا جواب دیگا۔ ورنہ نیا معمول ایک آدمی کے سوال
کا جواب دیکر پھر لاعلمی ظاہر کریگا۔ مگر بعض ذکی الحس شخص پہلی مرتبہ ہی
عمل کرنے پر تمام لوگوں کے سوالات کا جواب دیتے ہیں۔ پس سب سے
اول عمل کرنے سے پیشتر جن جن لوگوں نے کچھ دریافت کرنا ہو۔ ان سے
علیحدہ علیحدہ ایک پرچہ سوالات لکھ لیوے۔ اور معمول کو اس راز
سے آگاہ نہ کرے اور پھر عمل کر کے معمول سے ہر ایک شخص کے سوال کا
جواب دریافت کرے۔ خیال رہے کہ اگر اس وقت مکان عمل میں کسی
طرح کا شور و غل ہوا یا لوگ خاموش نہ بیٹھے رہے۔ تو عمل تنہا بھی
پوری تاثیر نہیں کریگا۔ بلکہ معمول کی طبیعت متنفر ہو جائیگی۔ پس عمل
کے وقت مکان عمل میں سے نہ کوئی باہر جائے اور نہ کوئی اندر داخل
ہونا چاہئے۔

## طلسم مقناطیسم

## روشن ضمیر ہونیکے طریقہ

پیشتر جو طریقے بیان کیے گئے ہیں۔ وہ روشن ضمیری کے اصول سے
باہر نہیں ہیں۔ کیونکہ جب ان میں تصور اور یکسوئی قلب کو روحانی طاقت

حاصل کرنے کا پہلا زینہ مقرر کیا گیا ہے۔ تو روشن ضمیر ہونے کا بھی اس کو اہم مرکز جاننا چاہئے چونکہ اس میں عامل کو نفس حیوانی پر قابو پا کر دوسروں کو اس کے ذریعہ مغلوب کرنے کی طاقت حاصل ہوتی ہے جس سے وہ اندازہ کر سکتا ہے کہ در حقیقت اس کی تہ میں کچھ اور بھی پوشیدہ ہے۔ اور وہ ان شعبدہ بازیوں کو چھوڑ کر نفس روحانی کو بیدار کرتا ہے۔ تاکہ بجائے معمول کے وہ خود دُنیا کے مافی الضمیر سے آگاہ ہو جائے۔ آپ کو معلوم ہے۔ کہ فقراء لوگ دوسروں کے اسرار دل سے آگاہ اور ان کے حالات سے واقف ہو جاتے ہیں۔ کیوں؟ اس لئے کہ ان کا قلب مصفا ہوتا ہے اس لئے ان کا آئینہ دل ہیں دوسروں کے حالات کا عکس اس طرح پڑتا ہے۔ کہ گویا وہ مقام مطلوب ان کے سامنے موجود ہوتا ہے۔ اور وہ چشم ظاہری اور باطنی سے اس کو یکساں دیکھتے ہیں۔ پس انسان کامل مثال ایک سمندر کے ہے۔ اور حواس ایک تیز ہوا ہے۔ سمندر میں لہریں ہوا سے اٹھتی ہیں۔ اور جب تک تیز و تند ہوا چلتی ہے۔ لہریں پیدا ہوتی ہیں اور بگڑتی بھی ہیں۔ اور جب ہوا بند ہو جاتی ہے۔ لہریں بند ہو جاتی ہیں۔ سمندر کا پانی صاف مثل آئینہ کے ہو جاتا ہے۔ اور اس میں چہرہ نظر آنے لگتا ہے۔ مہاتماؤں کا قول ہے کہ دل جسم کا آفتاب ہے۔ اور حواس اسکی شعاعیں یعنی کرنیں ہیں۔ جس طرح طلوع آفتاب سے شعاعیں نمودار ہو جاتی ہیں اسی طرح انسان کے حواس بھی اس قالب عنصری میں جان پڑتے ہی آفتاب کی شعاعوں کی طرح پھیل جاتے ہیں۔ اور آخر کار جس طرح غروب آفتاب کے وقت اسکی تمام شعاعیں پھر اسی میں غائب ہو جاتی ہیں اسی طرح انسان کے حواس اس قالب عنصری کو چھوڑنے پر جب



اُسی نورانی روشنی میں سما جاتے ہیں جن کا تجربہ ہر فرد بشر کو روزمرہ ہو رہا ہے۔ دیکھو جب انسان جاگتا ہے تو ہر لحظہ اس کو رنگ برنگ کی خواہشات پیدا ہوتی رہتی ہیں۔ اور جب یہ سوتا ہے۔ تو اس کی تمام ظاہری خواہشیں معدوم تو نہیں ہوتیں۔ مگر ایک جگہ پر رُک جاتی ہیں لیکن اس وقت بھی روح حیوانی اس پر غالب آ کر اس کے ارادہ اور خیال کے موافق بعض چیزوں کو مجسم حالت میں دیکھتا ہے۔ اور بعض وقت اس کے ارادہ اور خیال کے برخلاف نامعلوم چیزوں کا اس کو مشاہدہ کرتا ہے۔ جس کو ہم سپنہ یا خواب بولتے ہیں۔ اور پھر بیداری کی حالت میں اس کو بھول جاتے ہیں ؛؛

پس اس دل کو جسم پر پورا اختیار حاصل ہے جسم اس کا گھر ہے اس گھر میں بیٹھا ہوا جو چاہتا ہے۔ سو کرتا ہے۔ غرضیکہ اس دل کو نیکی اور بدی دونوں میں بڑی بھاری طاقت حاصل ہے پس جو شخص اپنے دل پر قابو پا لیتا ہے۔ وہ دُنیا کی محسوسات اور لذات سے منہ موڑ کر روشن ضمیر ہو جاتا ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

دل بدست آور کہ حج اکبر است — از ہزاراں کعبہ یکدل بہتر است
کعبہ بنیاد خلیل آذر است — دل گذرگاہ جلیل اکبر است

جن لوگوں کا دل قابو میں نہیں ہوتا۔ وہ دُنیا کی خواہشوں میں تمام عمر بھٹک بھٹک کر اپنی زندگی کو تباہ کر دیتے ہیں۔ اور وہ محسوسات میں جکڑے ہوئے آواگون میں پڑ کر طرح طرح کے دکھ اور تکلیفیں اٹھاتے ہیں۔ اور پرماتما کے وصل سے محروم رہتے ہیں۔ دیکھو صابر اور شاکر طالبان حق نے اس دل کو قابو میں لانے کے لئے کس قدر ریاضت

اور عبادت کی تکلیفیں اُٹھائیں۔ سوانح عمری بابا فرید الدین مسعود گنج شکرؒ کے پڑھنے اور سُننے والے جانتے ہیں۔ کہ بابا صاحب نے اپنی والدہ کی ہدایت پر بارہ سال جنگل میں چین پھول کھا کر گذارے اور واپس آنے پر والدہ صاحبہ نے پوچھا کر کیا کچھ گذرا۔ کہا درختوں کے پتوں اور پھلوں پر گذارہ کیا۔ مائی صاحبہ خاموش رہیں۔ ایک دن بابا صاحب نے غسل کیا۔ تو مائی صاحبہ اُن کے سر سے جوئیں نکالنے لگیں۔ تب بابا صاحب کے منہ سے سی کی آواز نکل گئی۔ مائی صاحبہ نے کہا کہ ایک بال اُکھڑنے سے تو تمہیں اس قدر تکلیف معلوم ہوئی۔ وہ درخت جن کے پتے تم نے بارہ سال توڑے ہیں۔ ان کو کس قدر تکلیف ہوئی ہوگی۔ وہ بارہ سال منظور نہیں ہوئے۔ مائی صاحبہ نے ایک لکڑی کی گول روٹی بنوا دی اور کہا کہ بارہ سال اور جنگل میں جائیے۔ جب بھوک لگے۔ تو اس پر گذارہ کیجئے۔ بابا صاحب فوراً حکم سُننے پر چل دئے۔ اور اس طرح بارہ سال گذار کر واپس آئے۔ تو راستہ میں بہت سی چڑیوں کو بیٹھا دیکھ کر بے اختیار مُنہ سے نکل گیا۔ کہ اے چڑیو! تم سب مرجاؤ۔ پس مُنہ سے نکلنے کی دیر تھی۔ کہ وہ تمام مر گئیں۔ دیکھ کر دل کو رنج پیدا ہوا کہ بے گناہ ان کو کیوں مارا۔ پھر کہا کہ اچھا چڑیو زندہ ہو جاؤ۔ تب وُہ سب زندہ ہو کر اُڑ گئیں۔ راستہ میں آپ کو پیاس معلوم ہوئی۔ کنوئیں پر ایک عورت پانی کھینچ کر زمین پر گرا رہی تھی۔ آپ نے اُس سے پانی مانگا۔ مگر اُس نے پرواہ نہ کی۔ تب آپ نے کہا اے عورت نیک بخت مجھ کو پانی کی پیاس نے سخت دق کر دیا ہے



اور تو پانی نکال کر زمین پر گراتی جاتی ہے۔ تو بڑی بے ترس ہے۔ عورت نے جواب دیا۔ کہ میری ہمشیرہ کے گھر کو فلاں مقام پر آگ لگی ہوئی ہے میں اُس کو بجھا رہی ہوں۔ جب اُدھر سے فارغ ہونگی۔ تب تجھ کو پانی پلاؤں گی۔ بابا صاحب سُن کر طیش میں آگئے۔ تب اُس نے کہا۔ کہ یہاں چڑیئیں نہیں ہیں جو مر جائینگی۔ بابا صاحب حیران ہوئے۔ کہ میں نے ۲۴ سال جنگل میں گذارے۔ اس نیک بخت نے یہ نعمت غیر مترقبہ کہاں سے حاصل کی۔ دریافت کیا تو جواب ملا کہ اپنے خاوند سے۔ پس ایسی باتوں کے اندراج سے آپ یہ نہ سمجھیں۔ کہ ہم آپ کو کہانیاں سُنا کر خوش کر رہے ہیں۔ نہیں۔ بلکہ آپ کو ایسے بزرگوں کے تذکرہ سُنا کر آپ کے اندر رُوحانی مادہ بھرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ اور آپ کو توجہ دلا رہے ہیں۔ کہ اگر آپ بھی چاہیں۔ تو آپ میں بھی یہ طاقت پیدا ہو سکتی ہے جس سے آپ خود روشن ضمیر ہو سکتے ہیں۔ بشرطیکہ آپ اپنے دل پر قابو پائیں۔ اور تمام لذات محسوسات سے اُن کی حالت دیکھ کر اپنے آپ کو بچائیں ٭

## طلسم ہشتم

## دل کی حالت کا نقشہ

یہ دل بڑا چنچل ہے۔ جو ایک جگہ قیام نہیں کرتا۔ مشائخوں کا قول ہے۔ کہ دل اشٹ ڈال کنول کی مانند ہے۔ یا یوں سمجھو کہ جس

طرح خلا میں سورج سب سیاروں اور ستاروں میں بادشاہ ہے اور ماسوائے دیگروں کے ہر ذرہ اس کے گرد حلقہ بنے مسلسل کھنچے ہوئے ہیں۔ اور یہ اپنی کشش سے سب کو اپنے گرد چکر دینے گردش میں رکھتا ہے۔ اسی طرح تمام خواہشیں دل جو جسم کا آفتاب ہے اس کے گرد گھومتی رہتی ہیں۔ آٹھوں سمتوں میں سے جس سمت کی طرف یہ جاتا ہے۔ وہاں پہلے ہی ایک نہ ایک خواہش اس پر غالب آجاتی ہے جس پر بعض وقت یہ غالب آجاتا ہے۔ اور بعض وقت یہ مغلوب ہو جاتا ہے۔ دیکھو دل کی حالت کا نقشہ جس کو مہاتماؤں نے بڑی محنت اور کوشش سے مرتب کیا ہے۔ پس اس نقشہ سے آٹھوں سمتوں کی خواہشوں کا حال معلوم ہو سکتا ہے۔ جب کوئی خواہش پیدا ہو تو نقشہ سے جان لو کہ اب ہمارا دل فلاں سمت کی طرف ہے ؞

## نقشہ دل






**دل**۔ یہ دل جب بجائے خود اپنے مرکز اصلی پر رہتا ہے۔ تو تمام خواہشوں کو چھوڑ کر پرماتما میں واصل ہوتا ہے ؞

**مشرق**۔ جب کسی شخص کو ریاضت و عبادت اور نیک افعال کی طرف توجہ ہو۔ اور غیروں سے سلوک اور ان کو فائدہ پہنچانے کا خیال ہو تو اس کا دل مشرق کی طرف ہوتا ہے ؞

**گوشہ مشرق و شمال**۔ جب آدمی سخاوت کرتا ہے۔ اور اپنے روپیہ کو فضول کاموں میں ضائع کر دیتا ہے۔ تو اس کا دل گوشہ مشرق و شمال میں اس وقت ہوتا ہے ؞

**شمال**۔ جن آدمیوں کو حسینوں کی محبت اور ان سے پیار کرنے اور خوبصورت عورتوں سے ملاقات اور جماع کرنے اور مجامعت کا خیال دل میں پیدا ہو۔ وہ سمجھ لیوے۔ کہ میرا دل اس وقت شمال میں ہے ؞

**گوشہ شمال و مغرب**۔ جب نقل و حرکت کرنے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے یا سفر دور و دراز کی خواہش دل میں پیدا ہو۔ تو جان لو کہ اب دل گوشہ شمال و مغرب میں ہے ؞

**مغرب**۔ جب راگ و رنگ سننے اور کھیل تماشے دیکھنے کا شوق دامنگیر ہو۔ اور حکایاتِ دلچسپ اور ظرافت کی باتیں سننے کو دل چاہے تو جان لو کہ دل مغرب کی طرف ہے ؞

**گوشہ مغرب و جنوب**۔ جب آرام کرنے کو دل چاہے یا طبیعت میں سستی و کاہلی اور پست ہمتی ہو جاوے۔ تو جان لو کہ اس وقت دل گوشہ مغرب و جنوب میں ہے ؞

**جنوب**۔ جب کسی شخص کی نسبت برے خیالات پیدا ہوں اور

دوسروں کو رنج اور تکلیف پہنچانے کی طرف طبیعت متوجہ ہو جائے اور ظلم کرنے کی طرف خیال ہو تو جان لو کہ اب دل جنوب میں ہے۔
**گوشہ جنوب و مغرب** جب انسان کو اپنے نفع کا خیال پیدا ہو اور یہ چاہے کہ میں زندگی آرام اور آسائش سے گذاروں تو جان لے کہ اب دل گوشہ جنوب و مشرق میں چلا گیا ہے۔

# طلسم نوزدہم

## روشنضمیری کی پہلی ترکیب

جن شائقینوں کو خود روشنضمیر ہونے کی خواہش ہو۔ اور انہوں نے اپنے خیالات بترکیب مذکورۂ مسمریزم یکسو کر لئے ہوں۔ تو وہ آسانی سے اس مرتبہ میں پہنچ جاتے ہیں۔ ترکیب اُس کی یہ ہے۔ کہ اپنی نشست کے لئے ایک مکان علیحدہ تجویز کرے۔ کہ جہاں غیر کا دخل نہ ہو اور نہ اُس جگہ شور وغل کی آواز سنائی دیتی ہو۔ ایسے مکان میں ایک چراغ تلی روغن زرد یا میٹھے تیل کو جلا کر اپنی آنکھوں سے کسی اونچے مقام پر رکھے اور بغور نظر جما کر یعنے توجہ اور یکسوئی قلب سے ٹکٹکی باندھ کر ایک گھنٹہ یا دو گھنٹہ اس کو دیکھتا رہے۔ اور جہاں تک ممکن ہو۔ آنکھوں کی پلکیں گرنے نہ پادیں۔ روزانہ مشق اور پریکٹس سے آنکھوں کی پتلیاں اندرونی پردہ بصارت کے الٹ جاتی ہیں۔ اور جب یہ پتلیاں اُلٹتی ہیں تب عجائب وغرائب مشاہدے ہوتے ہیں



سبب اس کا یہ ہے۔ کہ انسان میں ہر سہ عالم کے دیکھنے کی قوت بھری ہوئی ہوتی ہے۔ اور یہ نورانی قوت ہر دو آنکھوں کے گوشوں میں اس خوبی اور نفاست سے رکھی ہوئی ہے۔ کہ جس کو عامل عالم خفی میں بخوبی دیکھ سکتا ہے۔ اور اسی نورانی نور کے ذریعہ اسرار مخفیہ پر حاوی ہو جاتا ہے۔ اور جو جو کیفیتیں اس کو دکھانی منظور ہوتی ہیں۔ وہ طرفۃ العین میں مافی الضمیر نظر آتی ہیں۔ اور وہ عجائبات کہ جن کو ظاہری نظر سے دیکھ رہا ہوں۔ مگر وہ سب مشہورات اندرونی قوت۔ اور روحانی بصارت کے نظارے ہوتے ہیں۔ جس سے یہ روشن ضمیر ہو جاتا ہے۔ اگر اس طرح پیشانی پر اپنے ناک کی نوک پر یا آئینہ مقابل رکھ کر اس میں اپنا چہرہ دیکھے یا کرسٹل کو سامنے رکھ کر دیکھتا رہا کرے۔ تو بھی روشن ضمیر ہو جاتا ہے۔

## روشن ضمیری کی دوسری ترکیب

ہر روز ایک تازہ گلاب کا پھول لاؤ۔ اور صبح کو ایک علیحدہ مکان میں بیٹھ کر اس پھول کو اپنے سامنے دو فٹ کی دوری پر رکھو اور خوب یکسوئی قلب سے اس کی طرف بلا گرنے پلکوں کے ٹکٹکی باندھ کر اسی کو تصور سے دیکھو۔ کہ وہ پھول خشک ہو رہا ہے۔ پھر روز تازہ پھول لاؤ۔ اور ایک گھنٹہ تک اس پر اپنا تصور یکسوئی قلب سے جماؤ۔ جب چند روز اسی طرح مشق کروگے۔ تو ایک روز وہ تازہ پھول تمہارے دیکھتے دیکھتے ہی خشک ہو جائیگا۔ اگر تم اس کو پھر سبز کرنا چاہو تو اسی خشک پھول کو سامنے رکھ کر تصور کرو۔

کر خشک پھول سبز و تازہ ہو رہا ہے۔ پس اپنے ارادہ کو مضبوط کر کے اس کو سبز کرنا شروع کرو۔ قدرت الٰہی سے وہ خشک پھول سرسبز ہو جائیگا۔ ایسا ہونے پر آپ بخوبی سمجھ لیں۔ کہ اب آپ روشن ضمیر ہو گئے ہیں۔ اور جناب کی تمام خواہشیں آپ کی مرضی کے موافق بر آئیں گی۔ اس طاقت کے عامل سبز درختوں کو خشک اور خشک درختوں کو



سرسبز کر دیتے ہیں۔ مردوں کو زندہ کرنا گو ناواقف شغل کہا جاتا ہے مگر حضرت مادھو لال حسین کی داستان سن کر یقین کامل ہوتا ہے۔ کہ وہ عمل حق سب کچھ کر سکتے ہیں۔ مگر اپنے مالک کی رضا سے باہر نہیں چلتے۔ دیکھو تصویر مندرجہ بالا کو ایک عامل پھول پر عمل کر رہا ہے۔

## طلسم لستم

## روشنضمیری کے کرشمے

اس میں کوئی شک نہیں۔ کہ روشنضمیری بچوں کا کھیل نہیں ہے



اور یہ کوئی شیرینی ہے۔ جو عام طور پر تقسیم ہوتی ہے۔ یہ تو ایک ایسی نعمت غیر مترقبہ ہے کہ جو ریاضت اور عبادت اور قناعت سے بمشکل تمام حاصل ہوتی ہے۔ حکیم بقراط کی سوانح عمری دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ درحقیقت ایسے عابد و شاکر لوگ ہی اس کے مستحق ہوتے ہیں۔ جو اپنے آرام کے لئے جھونپڑی بھی نہیں رکھتے۔ لکھا ہے۔ کہ یہ حق پسند حکیم پہاڑوں میں برہنہ تن رہا کرتا تھا ایک دفعہ موسم سرما میں جبکہ یہ دھوپ تاپ رہا تھا۔ اتفاقاً بادشاہ اس کے دیدار کے لئے آیا اور دست بستہ ہو کر عرض کی۔ کہ میں حاضر ہوں کچھ ارشاد کیجئے۔ حکیم بقراط نے تو کچھ دیر تک خاموش رہے۔ پھر پوچھا کہ تم کون ہو۔ بادشاہ نے کہا کہ میں اس ملک کا شہنشاہ ہوں۔ جواب دیا کہ کسی چیز کی ضرورت نہیں۔ بادشاہ نے مکرر سہ کرر عرض کی۔ تب حکیم نے کہا۔ کہ اور تو مجھے کسی چیز کی ضرورت نہیں۔ البتہ بڑھاپا مجھے بہت ستاتا ہے۔ اگر تو مجھے جوان کر سکتا ہے۔ تو کر دے۔ بادشاہ نے کہا کہ مجھ میں اتنی طاقت کہاں اور کوئی چیز ضرورت ہو تو ارشاد کیجئے تب بقراط نے کہا۔ کہ اچھا تو بادشاہ ہے۔ اور تمام مخلوق تجھ سے خوف کھاتی ہے۔ مجھے ہر وقت موت کا خطرہ لگا رہتا ہے۔ تو اس کو حکم دے۔ کہ وہ میری جان قبض نہ کرے۔ بادشاہ نے کہا یہ بھی میرے اختیار میں نہیں۔ یہ خدا کے ہاتھ ہے۔ تب بقراط نے خفا ہو کر کہا کہ دھوپ چھوڑ دیجئے اور جائیے۔ دق نہ کیجئے۔ جب آپ کے اختیار میں کوئی چیز نہیں۔ تو پھر آپ دوسروں کو کیا دے سکتے ہیں۔ بادشاہ شرمسار ہو کر

پاؤں پر گر پڑا۔ دیکھو تصویر ذیل کو۔



بحری سکندر نامہ میں لکھا ہے۔ کہ ایک دفعہ سکندر اعظم حکیم بقراط کو ملنے کیلئے گیا۔ دیکھا تو حکیم صاحب جنگل بیابان میں ایک چشمہ کے کنارے بیٹھے ہوئے ہیں۔ سکندر نے دست بستہ ہو کر سوال کیا۔ کہ دنیا کیا چیز ہے حکیم صاحب نے جواب دیا کہ خواب و خیال بادشاہ نے پوچھا کیونکر۔ کہا آپ تھوڑی دیر آرام کریں۔ اس کے بعد اس کا حال بتلا دوں گا۔ تب بادشاہ





نے گھوڑا ایک درخت سے باندھ دیا اور اس چشمہ میں غسل کرنے لگا دیکھو تصویر بالا کو۔

پس غوطہ لگاتے ہی خواب غفلت میں ایسا غوطہ زن ہوا کہ اپنے آپ کو ایک جنگل بیابان میں بصورت عورت سیاہ فام بد شکل بد وضع پایا۔ اور دیکھ کر گھبرایا کہ یا الٰہی یہ کیا ماجرا ہے۔ میں کہاں تھا اور کہاں آگیا۔ آدمی سے عورت کیونکر بن گیا۔ اس حیرانی و پریشانی میں انگشت بدنداں تھا۔ دیکھو تصویر ذیل کو سکندر بصورت عورت کھڑا



اتنے میں ایک ویسا ہی سیاہ فام بد شکل آدمی سامنے آیا۔ اور اس نے آتے ہی اس کو دو دھپڑ لگائے اور کہا کہ اری رانڈ تو اتنی دیر سے جنگل میں کیا کر رہی ہے۔ لکڑیوں کا گٹھا اٹھا اور چل۔ مجبوراً گٹھا اٹھایا اور اس کے ساتھ چلا۔ دل میں حیران ہوتا تھا کہ یہ کیا ماجرا ہے۔ پس پندرہ سال تک سکندر بصورت زن اس لکڑہارے کی زوجہ بن کر اس کے گھر رہا۔ اور بال بچے بھی جنے۔ اس کے بعد

جب وہاں قحط پڑا۔ تو اس کا بال بچہ بھوک سے مرنے لگا تب اُس نے تو
خود کشی سے زندگی کو موت پر ترجیح دیکر اسی جنگل میں مرنے کیلئے آکر ایک
چشمہ میں کود پڑا۔ جب سر باہر نکالا۔ تو دیکھا کہ وہی گھوڑا بندھا ہے
حکیم صاحب اسی طرح بیٹھے ہیں۔ اس حالت کو دیکھ کر سخت متعجب ہوا
اور گھبرایا کہ یا الٰہی یہ کیا اسرار ہے۔ کیا میں یہ خواب دیکھ رہا ہوں
یا وہ خواب تھا مگر پھر بھی کچھ خیال میں نہ آیا۔ اور گھبرایا ہوا حکیم صاحب
کے پاس آکر دریافت کرنے لگا۔ کہ میرے سوال کا جواب دیجئے۔ تب حکیم
صاحب نے کہا کہ یہ سنسار مایا روپی ہے۔ آدمی عورت اور عورت آدمی
ہوجاتی ہے۔ تب سکندر کے منہ پر مہر خاموشی لگ گئی۔ اور ان دو
حالتوں کو یاد کر کے حکیم صاحب کے پاؤں پہ سر رکھ دیا۔ یہ اسی روشن
ضمیری کا کرشمہ تھا۔ جو بقراط میں موجود تھی جس نے سکندر پر نگاہ
ڈالتے ہی اُس کو ایسا خواب مقناطیسی میں سُلا دیا۔ کہ چشم زدن میں
وہ کچھ کا کچھ بن گیا۔ اور پندرہ سال گذار دئے۔ جب حکیم صاحب نے
تمام باتیں دکھلا دیں۔ اور اُس روحانی طاقت کو واپس لیا۔ تو پھر
اصلی حالت میں سکندر اعظم آگیا۔ دیکھو تصویر ذیل کو۔ حکیم بقراط ایک جنگل
میں بیٹھا ہے۔ پانی کا چشمہ موجود ہے۔ سکندر اسی چشمہ سے غوطہ مار کر





نکلتا ہے اور اصلی حالت پر پھر آتا ہے ؛
اہل ہنود کے بزرگوار سری کرشن جی مہاراج جن کی نسبت بعض
اہل لوگ عجب عجب لانچھن لگاتے ہیں۔ جو اُن کی کم فہمی اور
مخبوط الحواسی پر دلالت کرتے ہیں اصل میں سری کرشن جی مہاراج بڑے
روشن ضمیر تھے۔ روایت ہے کہ ایک دفعہ سری کرشن جی اور ارجن جی
جمنا جی پر اشنان کرنے گئے۔ ارجن کو خیال گذرا۔ کہ میں مہاراج جی کی اصلی
طاقتوں سے آگاہ ہوں۔ مہاراج جی کے اشنان کرنے میں ارجن کا
خیال سمجھ گیا۔ اور بہت دُور اشنان کو چلے۔ وہاں جا کر ارجن سے کہا کہ
یہ جگہ خوفناک ہے۔ تم ہتھیار پہن کر کھڑے رہو ہم نہالیں۔ جب مہاراج
اشنان کر چکے۔ تو پھر ارجن کو اجازت دی۔ جب ارجن نے جمنا جی میں
غوطہ لگا کر سر باہر نکالا۔ تو کیا دیکھتے ہیں۔ کہ نہ مہاراج جی وہاں ہیں نہ
جمنا کا وہ کنارہ ہے۔ اپنے آپ کو ایک نامعلوم تالاب میں پایا۔ حیران ہو کر
اِدھر اُدھر دیکھنے لگے۔ تو ایک گاؤں نظر آیا۔ تب اُس گاؤں میں جا کر
ایک بقال کی دوکان پر کھڑے ہو گئے۔ بقال نے ایک مہاتما سادھو دیکھ
کر تواضع سے بٹھلا لیا۔ اور بھوجن کھلایا۔ جب تھوڑا دن رہ گیا۔ تو بقال
نے کہا۔ یہاں راجہ کے ہاں کتھا ہوتی ہے۔ میں روز جایا کرتا ہوں۔ تب
ارجن نے کہا۔ کہ آج ہم بھی چلتے ہیں۔ بقال نے کہا کہ راجہ کا حکم ہے۔ کہ
جو شخص کتھا میں بولے۔ اس کو اسامت سے باہر نکال دیا جاتا ہے۔ چنانچہ
بقال کے ساتھ کتھا سننے کو چلے۔ چنانچہ کتھا میں یہ پرسنگ آیا۔ کہ ارجن
اور کرشن جی مہاراج جمنا پر اشنان کو گئے۔ مہاراج کا نام سنتے ہی ارجن
جی کہتے ہیں۔ کہ کرشن جی مہاراج کہاں ہیں پس اس طرح جب اشنان کا

ذکر بار تب آنا شروع ہو گیا۔ تو ارجن جی جب مہاراج کا ذکر آیا جھٹ
بول اٹھے۔ تب آپ کو کتھا سے باہر نکال دیا گیا۔ اور بھاگ کے سامنے پہنچے
پر معلوم ہوا کہ یہ وہی ارجن جی ہیں۔ راجہ نے معافی مانگی۔ اور ایک لڑکی
اپنی ارجن کو بیاہ دی۔ اور ایک سو سال تک ارجن جی گرہست آشرم
میں رہے۔ اور پھر راجہ کی لڑکی سرگباش ہو گئی۔ ارجن کے دل پر اس
کی محبت نے کمال اثر ڈالا ہوا تھا۔ اس لئے وہ اس کے ساتھ اپنا جل جانا
مناسب سمجھتے تھے۔ راجہ نے درخواست کی کہ میں آپ کو اس سے بھی
زیادہ خوبصورت کنیا بیاہ دیتا ہوں۔ مگر انہوں نے نہ مانا۔ تب مردہ
کو جلانے کے لئے تالاب کے کنارے پر لے گئے۔
دیکھو تصویر ذیل کو ارجن اپنی استری کو جلانے کے لئے دیا ہے۔ جہاں
ایک بوڑھا برہمن بھی آ گیا۔



ارجن نے چتا بنا کر مردہ کو اس پر رکھ دیا۔ اور اس کو آگ لگا
دی اور خود بھی اس میں جلنے لگا تب وہ بوڑھا برہمن سامنے آیا۔ اور
کہا کہ میں کچھ دان مانگتا ہوں۔ ارجن نے کہا کہ جو آپ مانگیں گے میں آپ



کو دے دوں گا۔ مگر جلنے سے باز رہنے کا اقرار ہرگز نہ کروں گا۔ تب برہمن
نے کہا کہ نہیں میں آپ کو روکتا نہیں۔ مگر میں یہ کہتا ہوں۔ کہ یہ جو کنڈ
ہے۔ سو اس میں آپ اشنان کر کے چتا پر چڑھ جاویں۔ تب حسب ہدایت
برہمن کے اس کنڈ میں غوطہ لگا کر سر نکالا۔ تو کیا دیکھتے ہیں۔ کہ دریا
جمنا چل رہا ہے۔ اور کنارے پر سری کرشن جی مہاراج اشنان کرتے ہیں
کھڑے ہیں۔ ارجن جی باہر نکل کر مہاراج کے پاؤں پر پڑ گئے۔ اور کہا
کہ دھن ہو مہاراج آپ کی مہمان کا پار نہیں پایا جاتا۔ جب واپس گھر
آئے۔ تو والدہ نے کہا کہ آج تو بڑی جلدی اشنان کر کے آپ آ گئے
آ گئے۔ اس سے آپ مہاراج کی طاقت کا اندازہ لگا لیں۔ کہ وہ کس درجہ
کے روشن ضمیر تھے۔

یہ وہ آب حیات ہے جس کے نوش کرنے والا ایسا مست و محو ہو جاتا ہے
کہ اپنے حقیقی یار کا بھید ہرگز نہیں بتلاتا۔ دیکھو سرمد نے اپنا سر کٹوایا
مگر اپنے بھید کو نہ بتلایا۔ شاہ شمس تبریز نے اُلٹے لٹک کر کھال اتروانی
منظور کی۔ مگر اصلی راز کو افشا نہ کیا۔ اور جو اس خودی میں خود غرق
ہو گئے۔ انہوں نے سخت تکلیفوں کا منہ دیکھا۔ شداد کو کیسا نتیجہ
ملا۔ اور فرعون جو اپنی طاقت سے دریائے نیل اپنے ساتھ چلاتا
تھا۔ دعوائے خدائی کرنے پر کس طرح ذلیل و خوار ہوا۔ ہمیں ان
باتوں سے سبق حاصل کریں۔ اور لغویات اور دروغ گوئی سے اپنے
آپ کو بچائیں۔ اور اپنی طاقت سے باہر قدم نہ رکھیں۔ اور اپنے
آپ ہی اس طاقت کا تجربہ کرتے رہیں۔ لہٰذا ہم آپ کو چند ایک
ضروری باتیں اس طاقت کی بتلاتے ہیں۔ جن کو آپ خود تجربہ کر کے

دیکھ سکتے ہیں۔

## پیشینگوئی کرنا

اوّل ہم مراتب عمل مقناطیسی ساتوں مرتبوں کا ذکر کر چکے ہیں پس جس مرتبہ کی قوت عامل کو حاصل ہوگی۔ اُس کے مطابق وہ خود کام کر سکیگا۔ پیشینگوئی کی طاقت بیروں یعنے غایت بینی کی طاقت سے حاصل ہوتی ہے اوّل عامل اس کا تجربہ اس طرح کرے کہ صبح کو ایک جگہ بیٹھ کر یہ خیال کرے کہ آج فلاں وقت پر مجھ کو نیند آئیگی۔ اور میں اتنی دیر تک سوؤنگا۔ اور فلاں شخص سے ملنے کو جاؤنگا۔ پھر ان باتوں کو بھول جائے اور شام کو سوچے کہ صبح میں نے کس کس بات کا خیال کیا تھا۔ اگر صبح کی سوچی ہوئی باتیں پوری ہو جائیں۔ تو پھر رات کو سوتے وقت گوشہ تنہائی میں بیٹھ کر خیال کرے۔ کہ فلاں شخص مجھ سے ملنے کو آئیگا۔ اور وہ مجھ سے فلاں چیز مانگے گا۔ اور فلاں دوست سے ملاقات ہوگی۔ اور وہ یہ یہ باتیں کریگا۔ پس اگر اس سے اگلے دن یہی واقعات پیش آئیں۔ تو پھر وہ دو چار روز کی باتوں کا قبل از وقت خیال کرے۔ اور دیکھے کہ ان کا ظہور ویسا ہی ہوتا ہے یا کم و بیش۔ پس جب تمام باتیں بجنسہ ظہور میں آنے لگیں۔ تو پھر آئندہ برسوں کا حال بھی اس کو معلوم ہو جائیگا۔ جس کو وہ بطور پیشینگوئی قبل از وقت بتلا سکتا ہے



دیکھو تصویر مندرجہ کو ایک شخص نہایت توجہ اور یکسوئی قلب سے آئندہ کے واقعات دیکھ رہا ہے ٭



## کسی شخص کو مجسم دیکھنا

کسی شخص کو بجسم مجسم عامل دیکھنا چاہے تو بوقت شب جب تمام گھر کے لوگ اور اردگرد کے آدمی سو جائیں۔ اور کوئی آواز کسی قسم کی کان میں نہ آئے۔ تو ایک جگہ اس طرح دوزانو ہو کر بیٹھے۔ کہ گردن کا جھکاؤ کسی قدر اگلی طرف رہے۔ اور آنکھیں بند کر کے بصورت مراقبہ شخص مطلوب کا عکس پردۂ دل کے تصور میں جمالے۔ اور خوب توجہ سے کام لیوے۔ کبھی کبھی وقت آنکھ ذرا ذرا کھول کر دیکھا بھی کرے۔ اسی طرح کئی روز تک اپنی مشق کو بلاناغہ جاری رکھے اور ذرا ذرا آنکھیں کھول کر دیکھا بھی کرے۔ تو اس کی کچھ کچھ شکل مطلوب ظاہر آنکھ کے سامنے دکھلائی دیگی۔ رفتہ رفتہ زیادتی مشق سے تمام آنکھ کھولے۔ اور دیکھے کہ شخص مطلوب عین آنکھوں کے سامنے مجسم صورت میں کھڑا ہوا نظر آئیگا اگر اس سے کوئی امر دریافت طلب ہو تو اپنی قوت ارادی کو اس کے خیالی عکس میں ڈالو۔ اور ان دریافت طلب امور کا جواب لو۔



دیکھو تصویر ایک عامل شخص مطلوب کے تصور میں کس انداز سے بیٹھا ہوا ہے۔

## عمل حُب

دُنیا میں حب یعنے کسی کو اپنا مطیع کرنا یہ نعمت بے بہا ہے جس کا دنیا میں ہر صغیر و کبیر دامن گرفتہ ہے۔ مگر یہ وہ گراں قیمت جنس ہے جو بدوں یکسوئی قلب کے حاصل نہیں ہوتی۔ اکثر لوگ اس نعمت گراں بہا کیلئے دوسروں کے محتاج رہتے ہیں۔ اپنے زر و مال کو کھوتے ہیں بلکہ بعض وقت جاہل لوگوں کے دام فریب میں پھنس کر ان کے کہنے پر

جنگلوں میں بھٹکتے اور مسانوں کی خاک چھانتے اور قبروں میں راتیں گذار دیتے ہیں۔ مگر حصولِ مدعا میں ناکامیابی اٹھاتے ہیں۔ اور بعض سوختہ دل آتشِ ہجر کی آگ میں جل کر جب مایوس اور ناامید ہو جاتے ہیں تو زندگی کو موت پر ترجیح دیتے ہیں۔ پس جو لوگ اس کے شائق ہیں۔ ان کو چاہیئے۔ کہ بلا محتاجگی کسی دیگر شخص کے وہ خود اپنے مطلوب کو روحانی طاقت سے مثل سنگِ مقناطیس جو کہ لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے اپنے مطلوب کو قوتِ جاذبہ کی کشش سے اپنی طرف کھینچ لیں۔ ترکیب بھی اس طرح پر ہے کہ جب قمر زائد النور یعنے چندرماں دکھلائی دیوے تو ہر روز مکانِ تنہائی میں اپنے مطلوب کی شکل کا تصور آنکھیں بند کرکے قریباً ایک گھنٹہ تک کریں۔ اور تصور میں مطلوب کو مجسم حالت میں اپنے روبرو دیکھا کریں۔ اگر مطلوب تک رسائی ہو۔ تو اس کو آگاہ کردیں۔ کہ تم خود بخود ہماری طرف بھاگے آؤ گے اور ہمارے عمل کی تاثیر تم کو فریفتہ کردے گی تاکہ اس پر جلد اثر ہو۔ بصورتِ دیگر کچھ عرصہ کے بعد کامیابی ہوتی ہے۔ مگر جہاں تک ہوسکے کہ مطلوب کو طالب کی محبت اور چہرہ شناسی کا احوال معلوم ہو جانا چاہیئے۔ پس طالب کا تصور یہاں تک غلبہ کرے کہ اس کو چلتے پھرتے سوتے بیٹھتے میں بھی مطلوب کی شکل مجسم اپنے سامنے نظر آنے لگے۔ جب اس درجہ پر طالب کا تصور پہنچ جائے۔ تو پھر اس خیالی تصویر کو حرکت دیوے یعنے خیال کرے کہ اب وہ اٹھ کر چلتا ہے اور ادھر ادھر پھر رہا ہے۔ غرضیکہ اس خیالی شکل کو خوب حرکت دیوے جب وہ متحرک ہونے لگے تو پھر اس کو اپنے خیال سے ساکن کرنا شروع کرے اس طرح پر کہ جب اس کو قوتِ خیالی سے حرکت دینے پر وہ متحرک ہو جائے



تو پھر اس کو کھڑا ہونے کا حکم دیوے۔ جب سب طرح سے دیکھے کہ مطلوب خیال کے جسم خیال ہوگیا ہے۔ تو پھر گوشہ تنہائی میں بیٹھ کر مطلوب کی تصویر کا نقش سامنے کھینچ کر اس کو قوتِ اتصال یعنے اپنی طرف کھینچے اور یہ تصور کرے کہ مطلوب میری طرف آرہا ہے۔ اور مجھ سے آکر محبت و پیار کرتا ہے۔ پس اس طرح کی مشق اور پریکٹس سے چند روز میں مطلوب مائل یعنے طالب کی محبت میں بیقرار ہو کر اس کا مطیع اور فرمانبردار ہو جائیگا۔ اور اس کا پتھر دل موم کی طرح پگھل کر پانی کے موافق طالب کی محبت میں بہ جائیگا۔ اگر طالب اپنے مطلوب کو اپنی شکل دکھلانا چاہے۔ تو رات کو جس وقت اس کا مطلوب سوتا ہو۔ طالب اپنے مقام پر یکسوئی قلب سے اپنے اندرونی جسم کو قوتِ خیالی کی طاقت سے مطلوب کے پاس لے جاوے۔ اس طرح روزانہ مشق کرنے سے ایک ہفتہ کے اندر اندر مطلوب اپنے طالب کی شکل خوابِ غفلت میں دیکھیگا اسی حالت میں طالب اپنے مطلوب کو خوفناک صورت دکھلا کر اس کو خوفزدہ کرسکتا ہے۔ دیکھو طالبانِ صادق کے قصے جو شب کو اپنے مطلوبوں سے مجسم حالت میں واصل ہوتے تھے۔ جب وہ جذبۂ قلبی ہے۔ کہ جس سے طالب و مطلوب بادی النظر میں دو نظر آتے ہیں۔ مگر اندرونی نظر سے دیکھنے پر دو قالب و یک جان نظر آتے ہیں۔ پس جس چیز کی خواہش ہو اس کو اپنا مطلوب بنا کر اس کے خیال میں ایسے مست و محو ہو جاؤ۔ کہ گویا وہ ہر وقت تمہارے روبرو موجود ہے اور تم اس کو یکسوئی قلب سے اپنی طرف کھینچ رہے ہو۔ تو پھر ممکن نہیں کہ وہ چیز تم کو نہ ملے۔ اس بات کا کامل یقین رکھو۔ کہ اگر تم طالب صادق ہو تو وہ چیز تم کو ضرور ملیگی۔ اگر تم نفس پرستی اور خود غرضی کے خیال سے کسی کی عصمت بگاڑنے اور اس کو دھوکا دیکر خراب کرنے کیلئے ایسے متبرک عمل پر عمل

کرو گے۔ تو تم دین اور دُنیا میں رسوا اور بدنام اور عاقبت میں ذلیل و خوار ہو گے۔ بخیر جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔ دیکھو تصویر ذیل کہ ایک شخص اپنے مطلوب کے تصور میں کس انداز سے بیٹھا ہوا عمل کر رہا ہے۔

## بُغض کا طریقہ

بغض حب کا مخالف ہے یعنے بجائے کسی شخص کو محبت میں دیوانہ کرنے کے اس کو تکلیف دی جائے۔ اکثر لوگ بذریعہ منتر و جنتر و سحر و افسون کے کسی کی خواب بستہ کرتے ہیں۔ کسی کو تکلیف جسمانی پہنچاتے ہیں۔ دو محبوں میں رنج اور تفرقہ بھی ڈال دیا کرتے ہیں۔ بعض لوگ دشمنوں کے دفعیہ کے لئے ایسے لوگوں سے استفسار کیا کرتے ہیں۔ منتروں۔ جنتروں میں بھی قوتِ جاذبہ اُس عامل کی بھری ہوتی ہے۔ جو فوراً مؤثر ہو جاتی ہے۔ مگر زمانہ حال میں ایسے عامل ملنے مشکل ہیں۔ البتہ کتابوں سے تعویذوں کو نقل کر کے دینے والے عامل جا بجا نظر آتے ہیں۔ لیکن ان سے چنداں مفاد نہیں پہنچتا۔ لہذا ایسے علم کے طالب کو چاہئے۔ کہ وہ خود کسی تلقی سے حبس کے طریقے پیشتر بتلا دئے گئے ہیں۔ ایک جگہ پر بیٹھ کر فرضی تصویر



اپنے مخالف کی چھری یا چاقو سے زمین پر بنا دے۔ اور اس تصویر کا خیال اصل مشابہ تصویر مخالف خیال کرے۔ اور ایک چاقو ہاتھ میں لے کر اس تصویر کے پیٹ میں رکھ کر آہستہ آہستہ اسی تصویر سے کہ وہ مغلوب ہو گئی ہے۔ قوت ارادی سے اُس تصویر کے پیٹ میں گاڑ دے یا تصویر کو کہے کہ فلاں بیماری سے بیمار ہو جائے۔ اس طرح چالیس دن تک بلاناغہ اپنے عمل کو ٹائم مقررہ پر کرتا ہے۔ تو دیکھے کہ اس کا دشمن اسی تکلیف میں مبتلا ہو گا۔ جو تصور کے زور سے اُس پر ڈالی گئی ہے اگر مخالف کو کسی مقام سے نکالنا چاہے۔ تو تصور سے اس کو شہر بدر کرے۔ اگر اس کی خواب بستہ کرنا چاہے۔ تو تصور سے اس کی آنکھوں اور دل کو حرکت دیوے۔ اگر مخالف کو دوست بنانا چاہے۔ تو اپنی قلبی محبت کا جذبہ قوت ارادی سے اس پر ڈالے۔ تو وہ شخص جلد اپنے ارادہ میں کامیابی اُٹھائیگا دیکھو تصویر ذیل کہ ایک شخص اپنے مخالف کو نیست و نابود کرنے کے لئے کس انداز سے عمل کرتا ہے۔

پس رُوحانی طاقت کا عامل دور دراز کی خبریں منگا سکتا ہے مفقود الخبر کا پتہ و نشان بتلا سکتا ہے خفیف امراض کا علاج آنکھوں کے ذریعہ کر

سکتا ہے۔ جن لوگوں کو یقین نہ ہو وہ خود تجربہ کر کے دیکھ لیں ۔

## قوتِ رُوحانی اور شعبدہ بازی کا مقابلہ

اس رسالہ میں قوت روحانی کا تذکرہ کرنے کے بعد میں نے یہ بتلا دینا بھی ضروری خیال کیا۔ کہ بعض ایسے لوگ بھی زمانہ قدیم سے چلے آتے ہیں۔ جو اس روحانی طاقت کے حاصل کرنے کے رستوں کو خطرناک سمجھ کر ہمت ہار دیتے ہیں۔ اور عجیب و غریب طلسموں اور شعبدہ بازیوں سے لوگوں کو اپنا معتقد بنا لیتے ہیں۔ ان کے دو فرقہ ہیں۔ ایک تو وہ جو فلکی تاثیرات کو مدنظر رکھ کر اوقات معینہ پر کوئی طلسم بنا کر اس میں عجیب و غریب تاثیر پیدا کر دکھلاتے ہیں۔ اور ایک وہ ہیں جو ہتھ ناٹک اور کرتب سے کوئی کام کر کے دکھلاتے ہیں۔ جن کو شعبدہ باز کہا جاتا ہے۔ پس ان دونو کا مقابلہ روحانی طاقت سے جب کیا جائے۔ تو بے اختیار کہنا پڑتا ہے۔ کہ چہ نسبت خاک را با عالم پاک۔ یہ دونو اس کے مقابلہ میں ہیچ ہیں۔ روحانی طاقت کے عامل دنیا کو بے ثبات اور خواہش نفسانی کو فانی سمجھتے ہیں مگر یہ لوگ دنیا کو اپنے باوا کی زر خرید سمجھ کر خواہش نفسانی کو اپنا اثاث البیت بنا کر دعوائے خدائی اپنے آپ میں باندھے ہیں اور ہر کہ آمد عمارت نو ساخت کی مثال بن کر اس دنیا فانی سے چل دیتے ہیں۔ اور ان کے کرتب و طلسم بھی ان کے ساتھ ہی نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔ دیکھو نمرود نے طلسموں کے زور سے تمام جہان کو مسخر کر کے اس مصنوعی خدا نے خود غرضی کے سمند



میں ڈوب کر اس حقیقی خدا سے لڑائی کی ٹھیرائی۔ اور اپنی رہائش کے لئے بہشت بنایا اور ایسے ایسے طلسم تیار کرائے کہ جن سے تمام روئے زمین کے حالات مانند آئینہ نظر آتے تھے جن کا ذکر ہم ناظرین رسالہ کی دلچسپی کے لئے درج کرتے ہیں۔ مگر بعض لوگ ان کو پڑھ کر مبالغہ خیال کریں گے ۔

## نمرود کے ہفت طلسموں کا بیان

### غیر ملک کے آدمی کے داخلہ کا طلسم

یہ اس کا پہلا طلسم تھا۔ اگر کوئی غیر ملک کا باشندہ شہر میں داخل ہوتا تو فوراً معلوم ہو جاتا کہ شہر میں کوئی غیر ملک کا آدمی اس وقت داخل ہوا ہے۔ اس کے لئے اس نے شہر کے باہر ایک حوض بنا کر اس کے کنارہ پر ایک سنگ مرمر کی بطخ طلسمی کھڑی کر دی تھی۔ اس کا یہ خاصہ تھا۔ کہ جب کوئی غیر ملک کا باشندہ شہر میں داخل ہوتا۔ تو وہ بطخ اس قدر چلاتی اور شور و غل مچاتی۔ کہ تمام شہر میں معلوم ہو جاتا۔ کہ آج کوئی غیر ملک کا آدمی شہر میں داخل ہوا ہے۔ نمرود فوراً آگاہ ہو جاتا اور اس کی گرفتاری کا حکم دیتا۔ یہ طلسم محض منتظموں کی بے اعتباری کے لحاظ سے تیار کرایا گیا تھا ۔

(دیکھو تصویر ذیل کو۔)



## چور پکڑنے کا طلسم

یہ دُوسرا طلسم تھا۔ اور یہ صرف اس لیے ایجاد کیا گیا
تھا کہ کوئی شخص بے گناہ نہ پکڑا جائے۔ اور منتظم اس پر ظلم نہ
کریں۔ اور غیب سے ہی اس کے چور ہونے کی صدا آجائے
اس کے لیے ایک نقارہ تیار کرایا گیا تھا۔ جس
میں یہ صفت تھی۔ کہ جس شخص کی چیز جاتی۔ اُس
کے کہنے پر مشتبہ آدمی اس نقارہ کے پاس کھڑے
کر دیئے جاتے۔ اور حکم دیا جاتا۔ کہ تم اس پر ہاتھ
مارو۔ ہر ایک آدمی اس پر ہاتھ مارتا۔ مگر جب چور اس پر ہاتھ
مارتا تو اس نقارہ سے صاف آواز آتی۔ اور اس کا نام لیکر وہ
پکارتا اور جو چور نہ ہوتا۔ تو وہ خاموش رہتا۔ دیکھو تصویر ذیل کو۔





## غائب کا حال معلوم کرنیکا طلسم

یہ اس کا تیسرا طلسم تھا جس سے ہزاروں کوس پر گئے ہوئے آدمی کا حال
معلوم ہو جاتا تھا۔ یہ طلسم اس لیے بنایا گیا تھا۔ کہ رعایا کو کسی جوتشی یا نجومی
سے دریافت کرنے کی ضرورت نہ رہے۔ اس کیلئے ایک آئینہ تھا جس نے کسی
گمشدہ کو دیکھنا ہو۔ تو وہ اس کے سامنے کھڑے ہو کر اس کا خیال کرتے
تھے۔ اور اس کی کما حقہ کیفیت معلوم ہو جاتی تھی۔ دیکھو تصویر ذیل کو۔



## جیسا بوؤ ویسا کاٹو

یہ اس کا چوتھا طلسم تھا۔ جس سے لوگوں پر ثابت کر دیتا تھا کہ جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔ تاکہ لوگ اس سے فائدہ اُٹھائیں اور نیک کاموں کی طرف دل لگائیں۔ اور یہ اس طرح پر تھا کہ نمرود نے اپنے جشن کا حوض تیار کرایا تھا۔ اس میں یہ تعریف تھی۔ کہ مشروبات کی قسم میں سے اس میں ڈال دیں۔ تو وہ سب مل کر یک رنگ ہو جاتی تھیں۔ مگر جب اس میں سے ہر ایک آدمی اپنا اپنا گلاس بھرتا۔ تو اس کے اندر وہی چیز آتی جو اس نے ڈالی تھی۔ مثلاً چند آدمیوں میں سے کسی نے اس میں دودھ اور کسی نے شربت اور کسی نے پانی اور کسی نے شہد ڈالا۔ اور وہ آپس میں مل کر مخلوط ہو گیا۔ مگر جب ہر ایک نے اپنا اپنا گلاس بھر لیا۔ تو اس کو وہی چیز ملی۔ دیکھو تصویر حوض جشن۔





## دشمن کو تباہ کرنے کیلئے

یہ اس کا پانچواں طلسم تھا جس سے یہ دشمن کو بدون مقابلہ غرق کر دیتا تھا۔ اور اس کو فوج کشی کرنے کی ضرورت نہ ہوتی تھی اور یہ اس طرح پر تھا۔ کہ ایک چشمہ کے گرد اگرد جس قدر شہر نمرود کے زیرِ حکم تھے۔ ان کا نقشہ کھینچا ہوا تھا۔ جس شہر کا حاکم ذرا بھی نافرمانی کرتا یا آمادہ فساد ہوتا۔ یہ فوراً اس چشمہ سے ایک نہر اس شہر کے نقشہ پر جاری کر دیتا۔ اور پھر وہ شہر ہی معہ دشمن اور نافرمان شخص کے غرق آب ہو جاتا۔ تصویر طلسمی چشمہ نمرود



## طلسمی درخت کا سایہ

یہ اس کا چھٹا طلسم تھا۔ جو اس کی بارگاہ میں لگا ہوا تھا۔ اس

درخت میں یہ خاصیت تھی۔ کہ جو شخص چاروں طرف سے آئیں۔ ان سب کو اس کا سایہ برابر یکساں پہنچے۔ اگر دس لاکھ آدمی بھی بارگاہ میں آئیں۔ تو ان کو بھی اس کا سایہ برابر پہونچ جائے۔ نمرود کا طلسمی درخت یہ ہے:-



## درندوں سے بچنے کا طلسم

یہ نمرود کا ساتواں طلسم تھا۔ اُس نے شہر کو درندوں سے بچانے کے لئے اپنے شہر کے باہر ایک ایسی عجیب طلسمی شکل بنا کر کھڑی کر دی تھی۔ کہ جس کی تاثیر سے کوئی درندہ گزند شہر میں داخل نہیں ہونے پاتا تھا۔ نمرود کی ساتویں طلسم کی شکل





کتب میں مذکور ہے کہ نمرود کے پاس جب ایسے ایسے سامان بہم پہنچ گئے۔ تو نمرود کو خیال گذرا کہ اس مصنوعی خدا کو جس کے لوگ ابھی تک قائل ہیں لڑائی کر کے اس کو مار دینا چاہئے۔ اس طلسم کے لئے بہتیرے ہاتھ پاؤں مارے۔ مگر کچھ حاصل نہ ہوا۔ آخر کار نمرود نے خدا سے لڑنے کیلئے ایک ترکیبی تخت بنایا۔ اور آسمان پر اُڑ کر جانے کے لئے چار گدیں (یہ ایک مردار خور جانور ہے جو بڑا قوی ہوتا ہے) پالنی شروع کیں۔ اور جب وہ خوب شاہی کھانا کھا کر موٹی تازی ہو گئیں۔ تو ان کو بھوکا رکھ کر تخت کے پائیوں سے باندھ دیا۔ اور گوشت تخت پر بادبان باندھ کر اُن کی نظروں سے اُونچا لٹکا دیا۔ اور خود تیر و کمان ہاتھ میں لیکر تخت پر سوار ہوا۔ وہ گدیں گوشت کو دیکھ کر اُوپر کو اُڑیں

دیکھو نمرود خدا سے لڑائی کر رہا ہے



بلندی پر پہنچ کر نمرود نے تیر چلانے شروع کیے۔ اور اپنی بہادری کے
خوب جوہر دکھلائے۔ جب پرماتما نے دیکھا کہ یہ بے ہمت ہو رہا ہے
اور اس کے دل میں اس قدر جانفشانی کے بعد بھی ہیرا انکھٹا لگا ہے
اس وقت اس کی حالت پر رحم آیا۔ اور خون برسانا شروع کر دیا تب
اس کو یقین کامل ہو گیا۔ کہ میں نے خدا کو مار لیا اور اب میرے سوا
کوئی خدا نہیں رہا۔ تو اس گوشت کو پیچھے کی طرف لٹکا دیا۔ اور پھر
زمین پر بآسانی اتر آیا۔ اور خدا کے مار دینے کا اعلان کرنے لگا
جائے عبرت ہے کہ اس سرائے فانی میں ایسے ایسے شخص بھی
جن کے پاس نامور حکیم اور قدرت ایزدی کے جاننے کے علیم
موجود ہوں۔ اور پھر وہ مچھر دل سے ہلاک ہو جائیں سچ ہے
در ہمہ عالم ہمہ جاری ہے پر تو گن ہمت ذات کبریا

تمت

جل گئے جلتے ہیں جل جائیں گے اعدا تیرے　　رنگ لاتے ہیں نرالے کبھی چرچا تیرا

# گپت کوک شاستر

پنڈتیہ　سنہ ۱۸۹۰ء　بمبئی

(باتصویر)　(رفوٹو سٹیٹ مجلد)

ایک مہان کشمیری پنڈت کا جو ترجمہ قدیم شاستروں کے اصول عورتوں کے
بارے میں ہدایات بغیر موہنیاں منتر و تعویذات، چار قسم کی عورتوں اور
مردوں کے اوصاف و خواص اور علم قیافہ سے مزاج شناسی، امراض نسواں
کی مکمل تشریح و علاج و تواریخ کا بیان، ہر ملک کے مردوں عورتوں کا
بیان مع تصاویر، نجوم کا حساب، جنم پتری زائچہ وغیرہ، علم قیافہ مردان و
نسواں کا مکمل بیان، مجرب و مکمل نسخہ جات و کشتہ جات، پرورش اطفال
منتر و جنتر و بھوت قابو کرنے کا عمل، مردانہ امراض کا علاج۔

صفحات مع تصاویر ۳۲۰　قیمت ۲۲۵/- روپے
ڈاک خرچ بذمہ خریدار

کتب طب، کیمیا، و عملیات کی مکمل تفصیل فہرست کتاب کے
ہمراہ روانہ ہوگی

کتب خانہ شان اسلام
راحت مارکیٹ چوک اردو بازار لاہور پاکستان　فون: ۷۲۵۱۱۲۰